قیمت 100 روپے

# 2018 کشف روحانی جنتری

## آپ کے مسائل اور پریشانیوں کا روحانی حل



مفت
- مشتری کا نوٹ
- لوح خوش قسمتی
- ایک سوال کا جواب

سورہ والتّین
کے وظائف
اور ترجمہ تفسیر

تین انجیر سے بیماریوں کا
شافی علاج

آپ کے لیے نیا سال کیسا رہے گا؟

علمی، روحانی اور قانونی رہنمائی

دماغ کی لکیر
(پامسٹری گائیڈ)

دادا حضور
حضرت پیر سید عجائب علی شاہؒ
کے حالاتِ زندگی

کالا عقیق




سیّد کاشف خلیل
M.B.A
L.L.B
ماہر مخفی و روحانی علوم مدیر کشف روحانی جنتری
کالم نگار انٹرنیشنل میگزینز (اکلٹ سائنس ایکسپرٹ) ٹی وی چینل پروگرامز



Blog www.syedkashifkhalil.blogspot.com
Find us on facebook Kashfrohane Jantry
Cell: 03008083509, 03334502187 323 کریم بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور ادارہ کشف روحانی

## لوح انعامی بانڈ

حصولِ انعام کے لیے ایک مجرب عمل
بفضل تعالیٰ بہت سے لوگ لوحِ انعامی
بانڈ بنواکر انعام حاصل کر چکے ہیں

## لکی باکس

خوش قسمتی کا ڈبہ! جس کے بے شمار
برکاتی و کراماتی اثرات ہیں
(تفصیل اندرونی صفحات پر)

## لوح عطارد (تعلیمی)

امتحان، تعلیم میں کامیابی، کند ذہنی،
دماغی کمزوری کے خاتمے، ذہانت
میں اضافے کے لیے

## لوح زحل

نحوست، گردش، ساڑھ ستی، ڈھیا،
بندش، رکاوٹ، پریشانی کے خاتمے
کے لیے ایک نایاب لوح

## لوح مشتری

اوج و شرف کی مبارک ساعتوں کی
''لوحِ مشتری'' حاصل کریں
لوح کے ہمراہ مشتری کے برکاتی نوٹ مفت

## لوح شادی

شادی، رشتے کی بندش کے خاتمے
حسبِ منشاء رشتہ شادی میں آسانی کیلئے
ایک کامیاب مجرب روحانی عمل

## سات سیاروں کی لوح

ساتوں سیاروں کی نحوست کے تدارک کے لیے ایک منفرد جامع لوح

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

2018

# کشف روحانی جنتری

سرپرست اعلیٰ

## پیر سیّد خلیل احمد شاہ

(ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

بیاد

حضرت پیر سید عجائب علی شاہ وجوہی قادری رحمتہ اللہ علیہ
حضرت پیر سید محمد عبداللہ شاہ وجوہی قادری رحمتہ اللہ علیہ
حضرت پیر سید نور محمد شاہ وجوہی قادری رحمتہ اللہ علیہ
حضرت پیر سید محمد بخش المعروف سید محمد شاہ وجوہی قادری

چیف ایڈیٹر:
سید کاشف خلیل شاہ
MBA, LLB

ڈپٹی ایڈیٹر:
سیدہ فرزانہ کوثر

ادارتی کونسل: ڈاکٹر عین الحق، شاہد محمود صادق، باسط علی بخاری

مارکیٹنگ منیجر: احسن نثار بٹ
سرکولیشن انچارج: فہد علی

قانونی مشیران

کبیر احمد چوہدری ایڈووکیٹ ہائی کورٹ
چوہدری محمد علی ایڈووکیٹ ہائی کورٹ
سید علی اویس ترمذی ایڈووکیٹ ہائی کورٹ
چوہدری افضال احمد ایڈووکیٹ ہائی کورٹ

مشاورتی کونسل

پروفیسر صفدر حسین رضا بخاری (ماہر روحانی و مخفی علوم)
خالد نجیب خان (فیملی میگزین)
نوشین نقوی (ARY ٹی وی)

قیمت -/100 روپے


ادارہ کشف روحانی
323 کریم بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور
(نزد اللہ والی مسجد بالمقابل یونین کونسل آفس سٹریٹ نمبر 9)
Facebook: Kashfrohane Jantry
Web: syedkashifkhalil.blogspot.com

اوقات ملاقات (وقفہ نماز)
صبح 11 تا شام 7 بجے
فون پر وقت لے کر تشریف لائیں
03008083509
03334502187

# حمد باری تعالیٰ



اے خداوند جہاں وخالق عرش بریں
ہردو عالم میں تیرا ہمسفر نہیں ثانی نہیں

تو ہی واحد زمانے بھر میں تو ہی لاشریک
تو ہی مالک تو ہی رازق تو ہی رب العالمین

آسماں پر سب ستارے ہیں قطار اندر قطار
تو نے حکمت سے سجائے ہیں نگین اندر نگین

تونے تاروں کو ضیاء بخشی قمر کو روشنی
اور جگنو کو چمک دے کر بنایا حسیں

شکر تیری نعمتوں کا ہو بھلا کیسے ادا
غور کرتا ہے جب انسان تو جھکاتا ہے جبیں

ناتواں بدر حزیں آیا تیری سرکار میں
مغفرت فرما برائے رحمت العالمین

کلام محمد سعید بدر (صدارتی ایوارڈ یافتہ)

# نعت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم



عاصیوں کے مقدر سنورنے لگے
نعت لکھنے لگے نعت پڑھنے لگے

دل منور ہوا جاں معطر ہوئی
دھیرے دھیرے سے منظر بدلنے لگے

دن بدلنے لگے ہم سنورنے لگے
نعت سننے لگے نعت پڑھنے لگے

بے ہنر ہاتھ تھے بے ثمر تھا جہاں
فیض احمد ﷺ سے چشمے نکلنے لگے

تاجدار حرم کا کرم ہو گیا
میرے الفاظ نعتوں میں ڈھلنے لگے

منزل شوق کا راستہ مل گیا
خود بخود پاؤں کاشف کے چلنے لگے

(کلام: سید کاشف خلیل)

## دعا

وہی نور دل میں اتار دے
مری کائنات سنوار دے
رہوں اس جہاں میں بھی مطمئن
مری آخرت بھی سنوار دے

دعا گو : سید کاشف خلیل




# سورہ والتین ترجمہ وتفسیر ومذکورہ نعمتوں کی افادیت اور مختلف امراض میں شفاء کے لیے جامع مضمون

تحقیق وتحریر: سید کاشف خلیل

## آیت 1: والتین والزیتون

ترجمہ: قسم ہے انجیر اور زیتون کی

تفسیر: قرآن پاک کی اس سورۃ مبارکہ کا نام والتین رکھا گیا ہے۔ والتین سے مراد عربی میں انجیر کے ہیں۔ پھلوں میں انجیر کو اعزاز حاصل ہے کہ اللہ تبارک تعالی نے اپنے کلام پاک کی ایک سورہ مبارکہ کا نام "والتین" انجیر رکھا ہے۔ اس بات سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یہ پھل روحانی، غذائی اور برکاتی لحاظ سے کس اعلی درجے کا پھل ہے۔ علاج بالغذا کے موضوع پر تحقیق کرنے والوں نے جب انجیر پر تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ اس برکاتی پھل میں ہزاروں بیماریوں کی شفا موجود ہے۔

انجیر انسانی جسم کو ایسی قوت وطاقت دیتا ہے کہ انسان بہت سی بیماریوں اور جسمانی پیچیدگیوں سے محفوظ رہتا ہے۔ قرآن پاک میں اللہ تعالی نے انسان کو ہر قسم کی رہنمائی دی ہے۔ اللہ تعالی نے جہاں انسان کی روحانی تربیت کے لئے ہدایات عطا فرمائی ہیں۔ وہاں انسانی جسمانی نظام کی درستگی اور اسکی صحت وشفا کیلئے بہت سی غذاوں کی نشاندہی کی ہے۔ جن کو استعمال کر کے انسان خود کو زیادہ صحت مند بنا سکتا ہے

اللہ تعالی نے سورۃ والتین کی پہلی آیت مبارکہ میں والتین (انجیر) اور والزیتون (زیتون) کی قسم کھائی ہے۔ قسم اس شے کی کھائی جاتی ہے۔ جس کی کوئی اہمیت ومنزلت ہوتی ہے۔ جب اللہ تعالی کسی شے کی قسم کھا کر بات بیان کرتا ہے۔ تو اس کا مقصد اس شے کی اہمیت وافادیت کو اجاگر کرنا ہوتا ہے۔

اس آیت مبارکہ میں انجیر کے ساتھ والزیتون کی قسم کھائی گئی ہے۔ زیتون کے بارے میں کئی احادیث میں بیان کیا گیا۔ زیتون کے پھل کو غذائی وروحانی اعتبار سے

بہت مقدس اور شفائی پھل کہا جاتا ہے۔

حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

"زیتون کا درخت ایک مفید نعمت ہے۔

زیتون کے تیل کھاؤ اور اس تیل سے جسم

پر مالش کرو یہ مبارک درخت سے پیدا

ہونے والا تیل ہے"

ایک اور حدیث مبارکہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا؛

" زیتون کے تیل سے اپنی بیماریوں کا علاج کرو اسے کھاؤ اور جسم پر لگاؤ کیونکہ یہ ایک مبارک درخت ہے۔ "

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

زیتون کا تیل کھاؤ اور اسے لگاؤ کیونکہ اس

میں ستر بیماریوں کا علاج اور شفا ہے۔

حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث مبارکہ میں فرمایا

"اگر کوئی کہے کہ کوئی پھل جنت سے

زمین پر آسکتا ہے میں کہوں گا کہ ہاں یہی وہ

ہے کیونکہ بلاشبہ یہ انجیر جنت کا میوہ ہے۔

اسے کھاؤ یہ بواسیر کو ختم کرتا ہے اور گنٹھیا کے

درد میں مفید ہے۔

## آیت 2: وطور سینین

ترجمہ: اور قسم ہے طور سینا کی

تفسیر: اس آیت مبارکہ میں طور سینا کی قسم کھائی گئی ہے۔ وطور سینین کو طور سینا کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے۔ اس سے مراد کوہ طور کا علاقہ ہے۔ اللہ تعالی نے کوہ طور کے اس مقدس علاقے کی قسم اس سورہ پاک میں کھائی ہے۔ کہ جس علاقے کو اللہ تعالی نے اپنی نور کی تجلیوں سے منور فرمایا۔

یہ وہی علاقہ ہے جہاں اللہ تعالی ''حضرت موسی علیہ السلام اللہ'' سے ہم کلام ہوتے تھے۔

اللہ تعالی کے کوہ سینا کو وطور کے علاقے کی اہمیت وتقدس کو بیان کرتے ہیں۔ اس کی قسم اس سورہ مبارکہ میں کھائی ہے اللہ تعالی نے کوہ طور کے علاقے میں حضرت موسی کو نبوت و کلام سے سرفراز فرمایا

## آیت 3: وھذالبلد الامین

ترجمہ: اور قسم ہے اس پر امن شہر( مکہ ) کی

تفسیر: سورۃ التین کی آیت نمبر 3 میں جس چوتھی شے کی قسم اللہ تعالی نے کھائی ہے وہ پر امن مقدس شہر ہے۔ مفسرین نے امن والے

اس شہر کو مکہ قرار دیا ہے۔ مفسرین کے مطابق حضرت ابراھیم علیہ السلام نے اللہ تعالی سے دعا مانگی

رب اجعل هذا البلد امنا

ترجمہ: "اے میرے رب اس کو ایک پر امن شہر بنا"

یہ دعائے ابراہیمی کی برکت تھی زمانہ قدیم میں جب خطہ عرب میں ہر طرف بد امنی انتشار پھیلا ہوا تھا۔ یہ شہر مکہ ہمیشہ امن کا گہوارہ بن کر رہا اور اللہ تعالی نے اسے اپنے گھر کی برکت کی وجہ سے دنیا جہاں کی نعمتوں برکتوں خزانون سے مالا مال کر دیا۔

آیت 4: لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم

ترجمہ: ہم نے انسان کو بہترین ساخت پر پیدا کیا

تفسیر: اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالی نے انسان کی اعلی تخلیق کے بارے میں بیان کیا ہے کہ اللہ تعالی نے انسان کو ایک اچھے وقت میں اچھے انداز خوبصورت جسم و روح کے ساتھ پیدا کیا اور تمام مخلوقات سے افضل خوبیوں سے نوازا۔ انسان کو عقل سلیم، شعور عطا فرمایا کہ وہ اپنے رب کی حقیقت اور اس کائنات کے راز کو سمجھنے کی کوشش کر سکے۔ اپنی بے پناہ صلاحیتوں کی بنا پر انسان کو اشرف المخلوقات کا درجہ دیا جاتا ہے۔ اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالی انسان کو اعلی تخلیقی مقام سے آگاہ کیا ہے تاکہ انسان خود شناسی و خود آگاہی حاصل کرے۔

آیت 5: ثم رددنه اسفل سفلین

ترجمہ: پھر اسے الٹا پھیر کر ہم نے سب نیچوں سے نیچ کر دیا

تفسیر: اس آیت کی تفسیر یہ ہے کہ انسان کو جو تخلیق کے ذریعے عطا کیا گیا تھا۔ وقت اور حالات گزرنے کے ساتھ اس نے خود کو پست کرنا شروع کر دیا اپنی ان صلاحیتوں اور خوبیوں کو جو کہ اللہ تعالی نے اسے عطا کی تھیں ان کا غلط استعمال کر کے خود کو برباد کر لیا

انسان جسے احسن تقویم بنایا گیا تھا اس نے مختلف کوتاہیوں غلطیوں گناہوں نافرمانیوں بدکرداریوں کی وجہ سے اپنے کردار کو اتنا داغدار کر دیا ہے کہ اشرف مخلوقات کہلانے والا انسان جانوروں سے بھی بدتر حرکات و اعمال کر رہا ہے۔ یہ انسان کے لئے باعث عبرت ہے۔

انسان کو چاہیے کہ وہ اپنے مقام انسانیت کو سمجھے اور اپنے کردار و عمل اپنی اعلی تخلیقی مقام

سے ہم آہنگ کرنے کی کوشش کرے

**آیت 6: الا الذین امنو و عملو الصلحت فلھم اجر غیر ممنون**

ترجمہ: سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے کہ ان کیلئے کبھی نہ ختم ہونے والا اجر ہے

تفسیر: اس آیت مبارکہ کا تعلق پچھلی آیت سے ہے۔ پچھلی آیت میں اللہ تعالی نے انسان کی جس اخلاقی، ذہنی، جسمانی دینی پستی کا ذکر کیا ہے اس کے حوالے سے مزید بیان کیا ہے کہ انسان نے خود کو بہت گرا لیا ہے لیکن دنیا میں بہت سے ایسے لوگ بھی ہیں جو اللہ تعالی پر سچے دل سے ایمان لائے اور انہوں نے اللہ تعالی اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی تعلیمات پر عمل کیا اور نیک اعمال کئے۔ اپنے فرائض وحقوق بھرپور طور پر ادا کئے۔ اللہ تعالی کے بتائے ہوئے راستے پر چلتے ہوئے کسی شیطانی چکر میں نہیں آئے

ان سب اہل ایمان اور نیک لوگوں کے لئے اللہ تعالی نے بطور انعام خاص اجر رکھا ہوا ہے۔ اور یہ اجر وہ ہے کبھی ختم نہ ہونے والا ہے۔ ایسے ایماندار اور نیک لوگوں کے لئے دین و دنیا کی کامیابی کی خوش کبری ہے۔ ایسے لوگ کسی قسم کی پستی کا شکار نہ ہیں۔ بلکہ مقام انسانیت کے منصب پر فائز ہے۔ یہ وہ مقام ہے جس کے لئے اللہ تعالی نے انسان کو تخلیق کیا ہے۔ اللہ تعالی اپنے ان فرماں بردار نیک بندوں پر مہربان اور خوش ہے۔ کیونکہ انہوں نے اپنے اشرف المخلوقات ہونے کا حق ادا کر دیا ہے۔

یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے شیطان کی خوشنما چالوں اور چکروں میں آنے سے انکار کر دیا اور اللہ تعالی کے راستے پر سیدھے استقامت سے چلتے رہے۔ اللہ تعالی نے ان نیک انسانوں کیلئے ہمیشہ رہنے والا اجر رکھا ہوا ہے (سبحان اللہ)

**آیت 7: فما یکذبک بعد بالدین**

ترجمہ: پس اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد کون جزا اور سزا کے معاملے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جھٹلا سکتا ہے

تفسیر: اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالی حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا کہ ان سب باتوں کے بعد جو کہ بیان کی گئی ہیں کون شخص ہے جو سزا اور جزا کے

نظام کو نہ مانے۔ اللہ تعالی نے انسان کو اچھی ساخت میں اچھے وقت پر اچھے انداز میں پیدا کیا۔ تاکہ یہ انسان دنیا میں جا کر اچھے کام سر انجام دے۔ لیکن انسان نے اپنا مقام فراموش کر کے غلط راستے اختیار کر لئے۔ شیطان کا پیرو کار بن گیا شیطانی کاموں میں پڑ کر خود کو گناہ گار اور سزا وار بنا لیا۔ اور خود کو "اسفلا سفلین" میں شامل کر لیا یعنی نیچے و پست درجے کے انسانوں میں خود شامل کر لیا جن کا آخری ٹھکانہ جہنم ہے

جبکہ اللہ تعالی نے وہ بندے جنہوں نے مقام آدمیت کا احساس کرتے ہوئے اچھے اعمال کئے اللہ تعالی انہیں نہ ختم ہونے والا اجر جنت کی شکل میں دے گا۔ کیا اس سزا اور جزا کے مقامات کو واضح طور پر دیکھتے ہوئے بھی انسان سبق سیکھنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ انسان بہت ہی بد بخت ہے۔ جو اس سزا اور جزا کے نظام کو دیکھتے ہوئے بھی اس سے انکار کرے۔

**آیت 8: الیس اللہ باحکم الحکمین**

کیا اللہ سب حاکموں سے بہتر حاکم نہیں ہے

اس سورۃ کی آخری آیت مبارہ اللہ تعالی نے انسان کو متوجہ کرتے ہوئے فرمایا ہے۔ کہ اے انسان تو دنیا کے حاکموں سے ڈرتا ہے ان کی بات ماننے کے لئے فوراً تیار ہو جاتا ہے۔ تجھے یقین ہوتا ہے کہ میں اچھا کام کروں گا تو میرا افسر حاکم مجھے پروموشن انعام دے گا۔ اور اگر میں غلط کام کروں گا تو مجھے سزا مل سکتی ہے۔ میری نوکری جا سکتی ہے

لیکن میں ان سب دنیاوی حاکموں افسروں کا خالق و مالک ہوں میں سب حاکموں کا حاکم ہوں۔ اے انسان تجھے یقین نہیں آتا کہ تیرے اچھے اعمال کا تجھے اجر عظیم عطا کروں گا اور اگر تو نے میری نافرمانیاں سرکشیاں کرے گا تو سزا کا مستحق ہو گا۔ اے انسان ابھی بھی سنبھل لے اور سمجھ جا کہ تیرا خالق و مالک و حاکم میں اللہ تعالی بزرگ و برتر ہوں۔ میرا ہی حکم پوری کائنات پر چلتا ہے۔ جو میرے حکم کی پیروی کرے گا۔ اس کے لئے کامیابی کی نوید ہے۔ اور جو میرا حکم نہیں مانے گا اسے ناکامی کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ اے بے خبر انسان خبردار ہو جا کہ میں تیری جسم و جاں تیری روح کا حاکم ہون۔ میرے احکامات کی بجا آوری میں تیرے لئے نجات ہے اور حکم عدولی میں تیرے لئے نقصان ہے۔ تو نے جن لوگوں اور جس

چیزوں کو اپنا حاکم بنایا ہوا ہے۔ وہ سب میری حاکمیت میں آتے ہیں۔ میرا حکم ہی سب پر چلتا ہے اور میں ہی سب حاکموں کا اعلیٰ حاکم ہوں۔

## ﴿سورۃ تین کے فضائل و وظائف﴾

سورۃ تین قرآن پاک کی 95 ویں سورۃ ہے نزول کے مطابق اس کا نمبر 27 واں ہے۔

## مرضی کے مکان کے لئے

اگر کوئی شخص مرضی کے مکان کا خواہش مند ہو تو فرائض و نوافل نماز میں سورہ تین پڑھنا معمول بنائے۔ انشا اللہ اسے اپنی مرضی کا مکان عطا ہوگا

## ﴿رسول پاک ﷺ کی زیارت﴾

اگر کوئی شخص سورۃ تین کی تلاوت کرے گا تو اسے بے حساب اجر ملے گا۔ اور اسے رسولپاک ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی۔

## زہر سے بچاؤ

اگر کوئی شخص سورۃ تین کھانے پر پڑھ کر کھائے تو اگر کھانے میں زہر بھی ہوگا تو اسے کوئی نقصان نہیں ہوگا

## دشمن دوست بن جائے

اگر کوئی فرد روزانہ سورۃ تین عشاء کے بعد پڑھنا معمول بنا لے تو دشمن بھی دوست بن جائے گا

## کھیت فصل کی برکت

اگر کوئی رنگ رار برتن میں زعفران اور عرق گلاب سے سورۃ تین لکھ کر بارش کے پانی میں (جو مہینے کے شروع میں برسا ہو) گھول کر پانی باغ / کھیت / فصل پر چھڑک دے تو اس میں برکت خاص ہوگی۔

## کھانا صحت بخش بنے

اگر کوئی شخص سورۃ تین لکھ کر بطور تعویذ گلے میں پہنے یا پاس رکھے اور کھانے پر سورۃ تین پڑھ کر کھائے تو یہ کھانا اس کے لئے فائدہ منداور صحت بخش ہوگا۔

## غائب واپس آئے

اگر کوئی شخص کہیں چلا گیا یا ملازم چھوڑ کر چلا گیا ہو تو 700 بار سورۃ تین پڑھیں غائب واپس آجائے گا

## اولاد نرینہ کے لیے

سورۃ تین 311 بار روزانہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے حاملہ کو پلائیں تو بفضل تعالیٰ اولاد نرینہ نیک ہوگی

# انجیر سے بیماریوں کا علاج

## قسم ہے انجیر کی اور زیتون کی ...... ( سورة والتین )




### انجیر ایک قدیمی پھل :

انجیر کی تاریخ بہت پرانی ہے۔ انجیر کو جنتی میوہ کہا جاتا ہے۔ قدیم روایات کے مطابق حضرت آدم اور حضرت حوا نے جب ممنوعہ شجر کا پھل کھایا تو انہیں احساس ہوا کہ ان کا لباس ختم ہو گیا ہے اس وقت ان دونوں نے انجیر کے پتوں سے اپنی ستر پوشی کی۔ تاریخی مورخین کے مطابق دنیا میں سب سے پہلا درخت جو اگا وہ انجیر کا تھا

### مذاہب عالم اور انجیر:

دنیا کے مختلف مذاہب اسلام، عیسائیت، یہودیت، بدھ مت کی تاریخ اور کتابوں میں انجیر کو خاص اہمیت حاصل ہے۔

قرآن پاک کی ایک سورہ مبارکہ ( والتین ) کا نام انجیر کے نام پر ہے عربی لغت میں " تین " کو انجیر کہا جاتا ہے۔

### سورة التین

والتین والزیتون وطور سینین و ھذاالبلدالامین

ترجمہ: قسم ہے انجیر کی اور زیتون کی اور طور سینا کی اور شہر امن والے کی۔

اس سورہ مبارکہ کے آغاز میں اللہ تعالیٰ نے دو پھلوں ( انجیر اور زیتون ) اور دو مبارک جگہوں طور سینا ( کوہ طور ) اور امن والا شہر ( مکہ ) کی قسم کھائی ہے۔

قسم اس شے کی کھائی جاتی ہے جس کی کوئی اہمیت وافادیت ہوتی ہے۔ انجیر اور زیتون کے غذائی وشفائی اثرات کے حوالے سے کئی احادیث میں بھی بیان کیا گیا ہے۔

**حدیث نبوی ﷺ ہے**

**" انجیر جنت کا میوہ ہے "**

حضرت ابو الاروا ؓ سے روایت ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کہیں سے انجیر کا بھرا ہوا تھال آیا "

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کھاؤ ہم سب نے اس میں سے کھایا اور پھر ارشاد فرمایا اگر کوئی کہے کہ کوئی پھل جنت سے زمین پر آسکتا ہے میں کہوں گا کہ یہی وہ ہے۔ کیونکہ بلاشبہ یہ انجیر جنت کا میوہ ہے اس میں سے کھاو کیونکہ یہ بواسیر ختم کرتا ہے اور گنٹھیا کے درد میں مفید ہے۔"

## انجیر سے بیماریوں کا علاج

### 1. قبض سے نجات:

قبض عارضی ہو یا دائمی روزانہ 7 دانے کھانے سے قبض سے نجات مل جاتی ہے۔

### 2. پیٹ کے کیڑے:

چند دن متواتر 8 دانے انجیر کھانے سے پیٹ کے کیڑوں سے نجات مل جاتی ہے۔

### 3. گردے کے پتھری سے نجات:

اگر کسی کے گردے کمزور ہو تو ہر روز صبح نہار منہ انجیر کے 5 سے 7 دانے کھانے سے گردوں کو طاقت ملتی ہے۔

### 4. مثانے گردے کی پتھری خارج:

روزانہ انجیر کے 7 دانے کھانے سے گردے اور مثانے کی پتھریاں خارج ہو جاتی ہیں۔

### 5. پتے کی پتھری

اگر کسی کو پتے کی پتھری کی شکایت ہو تو صبح نہار منہ 5 دانے انجیر خوب چبا چبا کر کھائیں۔ پتھری آہستہ آہستہ حل ہو کر خارج ہو جائے گی

### 6. دماغی کمزوری:

ذہنی دماغی تھکاوٹ بیماریوں کے علاج کے لئے روزانہ 7 دانے انجیر کھانا معمول بنائیں

### 7. تلی کے امراض میں شفاء:

اگر کسی تلی میں کوئی عارضہ پیدا ہو جائے تو انسانی مزاج میں تلخی چڑچڑاپن غصہ بدمزاجی پیدا ہو جاتی ہے۔ روزانہ انجیر کے 5 سے 7 دانے کھانے سے یہ شکایت رفع ہو جائے گی۔

### 8. تلی کا ورم

تلی کا ورم ہو تو انجیر کے 7-6 دانے سرکہ میں بھگو کر 3 دن تک کھائیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا

### 9. پسلیوں کے نیچے درد (قولنج) میں شفاء:

پسلیوں کے نیچے کسی وجہ سے درد ہو تو اسے درد قولنج کہتے ہیں۔ فرمان نبوی ﷺ ہے کہ انجیر کھانے سے انسان مرض قولنج سے محفوظ رہتا ہے

### 10. سانس اور گلے کے امراض میں شفاء:

انجیر کا جوشاندہ بنا کر پینے سے سانس اور گلے کی

بیماریوں سے نجات مل جاتی ہے۔ شدید خشک کھانسی ختم ہو جاتی ہے۔ بلغم بھی خارج ہو جاتی ہے

### 11. خون کی صفائی کا موثر علاج:

انجیر کھانے سے تازہ خون بنتا ہے۔ اور خون کی صفائی بھی ہوتی ہے۔

### 12. پھیپھڑوں کی طاقت کے لیے موثر:

انجیر میں خاصیت ہے کہ اسے کھانے سے سینے اور پھیپھڑوں کی کئی بیماریوں کا علاج ہو جاتا ہے

### 13. Red Cells میں اضافہ کرے:

خون کے سرخ خلیات اور ذرات میں اضافے کے لئے انجیر بہت مفید ہے۔

### 14. گردوں کی صفائی:

گردوں کی فعالیت میں اضافے اور صفائی کیلئے انجیر خاص اثرات رکھتی ہے۔

### 15. انگلیوں اور انگوٹھوں کا درد میں شفاء:

اس گنٹھیا کونقرس کہا جاتا ہے۔ انجیر کی ایک خاص قسم اس بیماری میں شافی ہے۔

### 16. جنسی قوت میں بہتری

انجیر کے مستقل اور متواتر کھانے سے جنسی و جذباتی قوتوں میں اضافہ ہوتا ہے۔

### 17. قوت باہ میں اضافہ

مردانہ قوت میں اضافے کیلئے انجیر کو اخروٹ کے مغز کے ساتھ ملا کر کھائیں۔

### 18. بواسیر سے نجات:

مستقل اور متواتر چند دانے انجیر روزانہ کھانے سے بواسیر سے نجات مل جاتی ہے۔

### 19. ہچکی کا علاج:

ہچکی زیادہ دیر تک لگ جائے تو 7 دانے انجیر چبا کر کھانے سے رک جائے گی۔

### 20. اعصابی قوت میں اضافے کے لیے:

روزانہ 7 دانے انجیر کھانا معمول بنائیں اعصابی قوت بڑھ جاتی ہے۔ غنودگی نیم بے ہوشی ختم ہو جاتی ہے۔

### 21. جلدی امراض میں شفاء:

عام جلدی امراض داغ دھبے، چٹاخ ختم کرنے کیلئے روزانہ انجیر کھانا معمول بنائیں۔

### 22. رنگت کا نکھار

لڑکیاں، خواتین جلد کی رنگت نکھانے کیلئے 5 سے 7 دانے روزانہ کھانا معمول بنائیں۔

## انجیر اور زیتون کا نسخہ۔

انجیر اور زیتون کے پھل اپنی غذائی وشفائی اثرات کے حوالے سے خاص مقام رکھتے ہیں ۔اردو بازار کے تاجر نے بتایا کہ جسمانی کمزوری کی وجہ سے اسے پٹھوں، بازووں میں درد شروع ہوگیا۔ ہر وقت تھکاوٹ رہتی تھی۔ کتابوں کے ہلکے بنڈل اٹھاتے ہوئے مشکل ہوتا تھا۔ کسی شخص نے انجیر اور زیتون خاص کا نسخہ بتایا۔ بفضل تعالی ایک ماہ استعمال سے جسمانی قوت بھر پور ہوگئی اور کمزوریاں ختم ہوگئیں۔

### طریقہ استعمال:

تین دانے انجیر شام کو زیتون کے تیل (کھانے والا) پیالی میں ڈال کر رکھ دیں) اور صبح نہار منہ انجیر کھالیں۔ بھر پور قوت بخش نسخہ ہے۔ انجیر کے دانے زیتون کے تیل میں ڈوبے ہونے چاہیں۔

## 23. تین بار سورۃ تین کا خاص وظیفہ

ہر قسم کے جسمانی، ذہنی، دماغی، اعصابی مرض میں صحت وشفا، قوت اور طاقت کے حصول کے لئے تین بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین بار سورۃ تین (اول و آخر تین تین بار درود شریف) پڑھ کر تین دانے انجیر پر دم کر کے روزانہ کھانا معمول بنائیں۔ بفضل تعالی شفائے کاملہ حاصل ہوگی

## انجیر ایک مکمل غذا

انجیر ایک پاکیزہ اور مبارک پھل ہے۔ اس کی گٹھلی نہیں ہوتی۔ یہ جلد ہضم ہو جاتا ہے اور مکمل غذا ہے۔

### انجیر کھانے کا وقت

انجیر کھانے کے لئے نہار منہ کا وقت بہت فائدہ مند ہے۔ جگر کو تقویت دیتا ہے۔ ورم کو زائل کرتا ہے۔ ہر قسم کی کمزوری کو دور کرتا ہے

## سانس اور کھانسی کے امراض

انجیر کھانسی اور سانس کے ہر مرض میں شافی علاج اور غذا ہے۔ بچے / بچیاں جن کو بچپن سے کسی الرجی کی وجہ سے کھانسی رہتی ہو۔ تھوڑی سی جسمانی محنت سے سانس چڑھ جاتا ہو۔ انہیں سکول جانے سے قبل دودھ کے ساتھ تین انجیر کے دانے دیں۔ انشااللہ ایک / دو ماہ میں مکمل شفا ہو جائے گی۔

### بواسیر اور جوڑوں کے درد میں شفاء:

انجیر میں خاص خصوصیت ہے کہ یہ بواسیر اور جوڑوں کے درد میں بہت مفید وشافی ہے۔

# کالا عقیق (Black Agate)

نگینہ عقیق کی خوبی ہے کہ یہ بہت سے رنگوں میں مل جاتا ہے۔ برج جدی کا حاکم سیارہ زحل ہے۔ زحل سے متعلقہ رنگ ''سیاہ'' سیاہی مائل نیلا ہے۔ کالے رنگ میں خاصیت ہے کہ یہ نحوست کو اپنے اندر باآسانی جذب کر لیتا ہے۔ قدیم دور سے نظر بد سے بچاؤ کے لیے کالا تلک ماتھے پر لگایا جاتا ہے۔

اسکے علاوہ کسی شے کو نظر بد یا نحوست سے بچانا ہو تو اسکے ساتھ سیاہ کپڑا باندھ دیا جاتا ہے۔ آپ نے دیکھا ہوگا کہ اکثر گاڑیوں کے سائلنسر کے پاس یا اگلی طرف کالا کپڑا باندھا جاتا ہے تاکہ گاڑی نظر بد سے محفوظ رہ سکے۔

وہ افراد جو کہ سیارہ زحل کے تحت آتے ہیں انہیں نحوست زحل کے تدراک کے لیے سیاہ رنگ کا نگینہ پہننا چاہیے۔ وہ افراد جو نحوست زحل یا ساڑھ ستی (سات سالہ گردش کے دورانیے) یا ڈھیا (ڈھائی سالہ گردش) کی وجہ سے گوناگوں مشکلات پریشانیوں کا شکار ہو چکے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ کالا عقیق پہنیں۔ سیاہ عقیق کے بہت فوائد و اثرات ہیں ان میں چند حسب ذیل ہیں۔

(i) کاروبار، روزگار نحوست جادو سے محفوظ۔ (2) نظر بد بندش سے بچاؤ۔ (3) دشمن حاسدین کے شر سے بچاؤ۔ (4) مال و جان کا تحفظ و حصار۔ (5) لڑائی جھگڑے مقدمے بازی تھانہ کچہری کے معاملات میں کامیابی۔ (6) نظر بد کی وجہ سے بیماریوں میں شفا۔

اکثر افراد کو مسئلہ ہوتا ہے کہ جب وہ اچھے کپڑے پہن کر بال سنوار کر کسی تقریب میں جائیں تو نظر کی وجہ سے ان کا سر درد کرنے لگتا ہے۔ صحت خراب رہنے لگتی ہے۔ ایسے افراد کے لیے سیاہ عقیق پہننا بہت فائدہ مند ہے۔ سیاروں کی نحوست کا توڑ تعلیمی ذہنی دماغی بندش بدمزاجی کے خاتمے کے لیے کالا عقیق بہت موثر ہے۔

## نیلم اور سیاہ عقیق

## رنگوں کے علم (کلر تھراپی) کے مطابق

انسانی جسم پر مختلف رنگوں کے مختلف اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ علم نجوم کے مطابق ہر برج سٹار کا مخصوص رنگ سے تعلق ہے۔ اس برج سٹار کے فرد کو نگینوں کے انتخاب میں اپنے سٹار کے رنگ کو مدنظر رکھنا چاہیے۔ برج جدی سے

متعلقہ رنگ سیاہ یا نیلا یا سیاہی مائل نیلا ہے۔

وہ افراد جو زمین کے کام سے منسلک ہیں ان کے لیے کالا/ سیاہ عقیق پہننا نفع بخش ہو سکتا ہے۔ پراپرٹی ڈیلرز گھر/ مکان بنانے والے بلڈرز پراپرٹی انویسٹرز سے متعلقہ افراد کامیابی کے لیے نیلم سٹون پہنتے ہیں۔ نیلم سٹون کے بہت فوائد کے ساتھ بہت سارے نقصانات بھی ہیں۔ نیلم جب الٹا چلتا ہے تو شدید پریشان کن حالات کا شکار کر دیتا ہے۔

نیلم میں خامی ہے کہ کچھ ماہ یا کچھ سال راس آنے کے بعد نقصان دینے لگتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں نیلم سٹون کی ایک expiry ہوتی ہے۔ اور یہ expiry معلوم نہیں ہوتی۔ اچانک نیلم میں کوئی داغ دھبہ نمودار ہوتا ہے اور نیلم نحس ہو جاتا ہے۔ اکثر افراد نحس نیلم پہنے پھرتے رہتے ہیں۔

شدید گردش کا شکار ہوتے چلے جاتے ہیں۔ جبکہ عقیق ایک روحانی برکاتی نگینہ ہے۔ اس کی کوئی expiry نہیں ہے۔ کئی سال یا کئی صدیاں گزرنے کے باوجود عقیق کے سعد اثرات قائم رہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے میں اپنے روزمرہ کی پریکٹس میں کسی کلائنٹ کو نیلم خود سے تجویز نہیں کرتا اگر کوئی خواہش یا ڈیمانڈ کرے تو اسے اچھا نیلم فراہم کر دیا جاتا ہے۔

نیلم کے بہتر متبادل کے طور پر سیاہ عقیق بہت مناسب ہے۔ نیلم کی طرح سیاہ عقیق کا کوئی سائیڈ افیکٹ (side effet) نہیں ہے۔

## سیاہ عقیق کے طبی خواص

خون کی مختلف بیماریوں اور مختلف جلدی امراض میں شفا کے لیے عقیق سیاہ بہتر شفائی نگینہ ہے۔

وہ خواتین جو چہرے پر کیل چھائیوں دانوں داغ دھبوں کی وجہ سے پریشان ہوں انہیں چاہیے خون کی صفائی اور چہرے پر نکھار جلدی امراض میں شفاء کے لیے سیاہ عقیق پہنیں۔

وہ خواتین وحضرات جن کا خون ہلکا ہو انہیں جلد کوئی نہ کوئی بیماری گھیر لیتی ہے۔ قوت مدافعت کم ہونے کی وجہ سے نزلہ زکام کھانسی گلے کے امراض خارش بخار سردرد جسمانی کمزریوں کا شکار رہتے ہوں ان کے لیے عقیق پہننا باعث شفاء ہے۔

بلڈ پریشر، یورک ایسڈ، چڑچڑاپن، گھبراہٹ، ڈپریشن، مایوسی، یا جادو عملیات آسیب کی وجہ سے مختلف بیماریوں میں مبتلا ہونے والے افراد کے لیے عقیق پہننا ایک حفاظتی اور شفائی نگینہ ہے۔

## ہاتھ پر تل کا نشان اور کالا عقیق

دست شناسی کے علم کے مطابق ہاتھ کی کسی لکیر یا ابھار پر پایا جانے والا تل بالعموم کسی

نہ کسی نحوست کو ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً سیاہ تل ابھار شمسی پر ہو تو شہرت کو نقصان، ملازمت سے معطلی برطرفی کی علامت ہے۔ ابھار مشتری پر تل مال و دولت کا نقصان ظاہر کرتا ہے۔ ابھار زحل پر تل حادثاتی موت کی علامت ہے۔

شادی کی لکیر ازدواجی گھریلو مسائل کو ظاہر کرتا ہے۔ ابھار قمر پر تل ذہنی امراض، سفر میں ناکامی کی علامت ہے۔ ہاتھ پر کہیں بھی تل پایا جائے اسکی نحوست زائل کرنے کے لیے سیاہ عقیق انگوٹھی لگوا کر متعلقہ انگلی میں پہنیں۔ انشاء اللہ نحوست کا تدراک ہو جائے گا۔

دوکان، گھر، کاروبار، فیکٹری، آفس کو ہر قسم کی نحوست جادو، نظر بد سے بچانے کے لیے کالے عقیق پر اللہ کا نام ''یا حافظ'' کندہ کروا کر لٹکائیں یا پاس رکھیں یا گلے میں پہنیں۔

بچوں کو نظر بد سے بچانے کے لیے عقیق سیاہ بہت موثر نگینہ ہے۔ اگر کوئی بچہ یا بڑا سٹوڈنٹ اچھے نمبر لے رہا ہو تو اچانک اسکی کارکردگی گرنے لگتی ہے۔ نظر بد کی وجہ سے A + گریڈ والا بچہ بمشکل پاس ہوتا ہے۔ ایسے بچوں کو نظر بد سے بچانے کے لیے کالا عقیق لاکٹ بہت فائدہ مند ہے۔

<u>دشمنوں سے بچاؤ</u>

دشمنوں سے بچاؤ کے لیے عقیق سیاہ ایک موثر ڈھال اور ہتھیار ہے۔ ملازمت پیشہ افراد جن کو دفتر میں مختلف قسم کے سازشی عناصر مخالفوں دشمنوں کا سامنا ہو اور یہ حاسدین کوئی نہ کوئی نیا محاذ بنا کر ملازمت سے نکلوانے یا نقصان پہنچانے کے درپے ہوں ایسے شرپسند دشمنوں کے شر سے بچاؤ کے لیے سیاہ عقیق انگوٹھی یا لاکٹ میں بنوا کر پہنیں۔

عقیق سیاہ (Black Agate) انگوٹھی یا لاکٹ ہدیہ =/3000 روپے۔

5 تحائف مفت: (1) مشتری کا برکاتی نوٹ مفت (2) لوح قسمتی مفت (3) سنت نبوی نگینہ عقیق مفت (4) خوبصورت نگینہ/ انگوٹھی/ لاکٹ اور لوح رکھنے والا باکس مفت حاصل کریں (5) ایک سوال کا جواب مفت بذریعہ استخارہ یا زائچہ۔



## دست شناسی کے راز

(آسٹروپامسٹ سید کاشف خلیل)



# دماغ کی لکیر
# (Brain Line)

انسانی جسم میں دماغ کا کردار ایک انجن کا ہے۔ انسانی مزاج۔ کردار۔ عادات، معمولات، خواہشات علم و دانش وغیرہ کا تعلق دماغ سے ہے۔ دست شناسی میں دماغ کی لکیر کو 4 اہم لکیروں میں شمار کیا جاتا ہے۔

1- دماغ کی لکیر کا آغاز

دماغ کی لکیر ابھار مشتری کے نیچے اور زندگی کی لکیر کے قریب سے ابتدا کرتی ہے۔




2- دماغی لکیر کا زندگی کی لکیر کے ساتھ آغاز

دماغی لکیر ابتداء میں زندگی کی لکیر کے ساتھ جڑی ہو تو اس علامت سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایسا فرد محتاط طبع ہے۔ اس کے مفادات زندگی کے ساتھ جڑے ہوئے ہیں۔

3- دماغ اور زندگی کی لکیروں کا جڑنا (آدھا انچ)




اگر ابتداء میں دماغی اور زندگی کی لکیر آدھے انچ تک جڑی ہو تو ایسے لوگ حساس طبع، سوچ بچار کرنے والے اور اچھی دماغی صلاحیتوں کے حامل ہوتے ہیں۔

4- دماغی اور زندگی کی لکیر جڑنا (ایک سے دو انچ)




اگر ایک سے 2 انچ تک دماغی لکیر اور زندگی کی لکیر ابتداء میں جڑی ہو تو یہ منفی علامت ہے۔ ایسے افراد اپنے گھر، خاندان، والدین کے دباؤ میں ابتدائی زندگی گزارتے ہیں۔ ان میں اعتماد کی کمی ہوتی ہے۔

بے جا پابندیوں اور خاندانی دباؤ کی وجہ سے ان کی شخصیت بری طرح سے متاثر ہوتی ہے۔ جب دماغی لکیر زندگی کی لکیر سے الگ ہوتی ہے تو بہتری آنے لگتی ہے۔ احساس کمتری خود اعتمادی میں بدلنے لگتی ہے۔

5 دماغ اور زندگی کی باہم جڑی لکیر کا ابھار قمر کی طرف جانا

ابتداء سے دماغ اور زندگی کی باہم جڑی لکیر

ابھار قمر کی جھکتی ہوئی جاتے تو ایسے افراد ذہنی دماغی طور پر بہت کمزور بزدل ڈرپوک پریشان حال ہوتے ہیں۔ بلاوجہ خوف زندگی میں رہتے ہیں۔ زندگی کا سامنا کرنے کے بجائے راہ فرار مثلاً نشہ، خودکشی کا سہارا لے لیتے ہیں۔




6- دماغ کی لکیر کا زندگی کی لکیر سے الگ ہوکر آغاز کرنا




اگر دماغ کی لکیر زندگی کی لکیر سے ذرا فاصلے سے آغاز کرتی ہے تو یہ ایک اچھی علامت ہے۔ ایسے افراد فطری طور پر خود اعتماد اور باہمت حوصلہ مند مضبوط دماغ کے ہوتے ہیں۔ دماغ کی ایسی لکیر کو A کلاس یا اول درجے کی دماغی لکیر کہا جاتا ہے۔ اسے آزاد دماغی لکیر بھی کہا جاتا ہے۔

7- زیادہ آزاد دماغی لکیر




اگر زندگی کی لکیر اور دماغ کی لکیر کے مابین فاصلہ زیادہ ہو تو ایسے افراد دماغی طور پر ضرورت سے زیادہ آزاد ہوتے ہیں۔ ان کی خود اعتمادی حد سے بڑھی ہوئی احساس برتری گھمنڈ غرور کو چھونے لگتی ہے۔

ایسے لوگ اپنی مرضی دوسروں پر ٹھونسنا چاہتے ہیں۔ اصول پسندی کے بجائے ضد بازی، ہٹ دھرمی، جنونیت میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ بلاوجہ خطرات میں کود پڑتے ہیں اور پھر نقصانات اٹھاتے ہیں۔ بغیر پلاننگ فیصلے کرتے ہیں۔

8- ابھار مریخ سے ابتداء کرنے والی دماغی لکیر




اگر دماغ کی لکیر زندگی کی لکیر کے نیچے کی طرف سے مریخ کی جانب سے آغاز کرے تو اسے مریخی دماغی لکیر کہتے ہیں۔ سیارہ مریخ کو جنگ و جدل کا سیارا کہا جاتا ہے۔

ایسے افراد جن کی دماغی لکیر منفی ابھار مریخ سے آغاز کرے وہ فطرتاً بدتمیز، بدلحاظ، بدزبان، فوری غصے میں آنے والے ہوتے ہیں۔ چھوٹی سی بات پر لڑائی جھگڑے پر اتر آتے ہیں۔ ایسے افراد کے ذہن دماغی، نفسیاتی

رجحانات منفی جذبات کے تابع ہوتے ہیں۔کوئی کام مستقل مزاجی سے نہیں کرتے منتشر خیال ہوتے ہیں۔

9- دماغ کی سیدھی اور لمبی لکیر




اگر دماغ کی سیدھی اور لمبی لکیر ہتھیلی پر پائی جائے تو یہ اچھی ذہانت، قابلیت، صلاحیت کی علامت ہے۔ایسے افراد میں بھرپور اعتماد اور خداداد خوبیاں پائی جاتی ہیں۔ کاروبار کے حوالے سے ان میں خاص سوجھ بوجھ پائی جاتی ہے۔ مشکلات میں کھو جانے کے بجائے ان کا درست ادراک کرتے ہوئے ان کا اصل حل نکالنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ فطرتاً علمیت پسند ہوتے ہیں۔خیالی دنیا سے دور رہتے ہیں۔

10- دوہری دماغی لکیر




یہ علامت بہت نایاب ہے بہت کم لوگوں کے ہاتھوں پر دو دماغی لکیریں پائی جاتی ہیں۔ یہ علامت اچھی اور بری دونوں طرح سے کام کرتی ہے۔ اگر دونوں لکیروں کا آغاز ابھار مشتری کے نیچے سے ہو اور ہتھیلی پر دونوں لکیریں مکمل بنی ہوئی ہو تو یہ اچھی علامت ہے۔ ایسے افراد دوہری دماغی صلاحیت رکھتے ہیں۔ دو شعبوں میں اپنا کمال دکھا سکتے ہیں۔

11- دماغ کی دو لکیریں (منفی / مثبت)




اگر ایک دماغی لکیر کا آغاز مریخ منفی کی طرف سے ہو جبکہ دوسری مشتری کے ابھار سے نیچے کی طرف سے آغاز کرتی ہو تو ایسے افراد ملی جلی شخصیت کے حامل ہوتے ہیں۔

مریخ منفی کی طرف سے دماغی لکیر کا آغاز ایسے افراد نفسیاتی ذہنی طور پر منتشر طبع ہوتے ہیں۔ دماغی لکیر پر کوئی نشان، جزیرہ ہو تو نفسیاتی عوارض کی علامت ہے۔ 2 شادیاں کرنے والوں کے ہاتھوں پر دماغ کی دو لکیریں پائی جاتی ہیں۔

12- دماغ کی ٹوٹی پھوٹی لکیر



اگر دماغی لکیر ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو تو یہ کسی دماغی بیماری چوٹ حادثے کی علامت ہے۔ تیسری انگلی کے نیچے دماغی لکیر ٹوٹ جائے تو آنکھوں کی بینائی متاثر ہونے کا خطرہ ہے۔ اگر چوتھی انگلی کے نیچے دماغ کی لکیر ٹوٹ جائے تو یہ اولڈ ایج میں دماغی کمزوری / یادداشت کھونے کی علامت ہے۔

## 13- مریخ مثبت پر جزیرہ




اگر دماغی لکیر میں مریخ مثبت کے مقام پر جزیرہ ہو تو ایسا فرد معدہ، آنتوں مثانے کی گرمی۔ دماغی کمزوری ڈیپریشن میں مبتلا ہوسکتا ہے۔

## 14- قمر کے ابھار پر جزیرہ




اگر دماغ کی لکیر قمر کے ابھار کی طرف جارہی ہو اور لکیر پر جزیرہ بن رہا ہو تو یہ علامت مختلف بیماریوں کو ظاہر کرتی ہے۔ عورتوں میں رحم اور اندرونی مخصوصہ مسائل ہوسکتے ہیں۔ جبکہ مردوں میں اعضا تولید اور گردوں کے امراض پیدا ہوسکتے ہیں

## 15- دوشاخہ دماغی لکیر




دماغی لکیر اختتام پر دوشاخہ ہو تو یہ اچھی علامت ہے۔ ایسے افراد اچھے اور مضبوط دماغ کا حامل ہوتے ہیں۔ اپنی دماغی صلاحیتوں کی بناء پر ترقیاں حاصل کرتا ہے۔ دماغی لکیر سیدھی ہو اور آخر میں دوشاخہ ہو تو ایسا فرد کاروباری سوجھ بوجھ کا حامل ہوتا ہے۔

## 16- دماغی لکیر کے اختتام پر ترشول




ایسے ترشول کو عقلمندی فہم و فراست مختلف شعبوں میں کامیاب صلاحیتوں کی علامت کہا جاتا ہے۔ یہ ترشول ذہین لوگوں کے ہاتھ پر پایا جاتا ہے۔ ایسے افراد پریکٹیکل مائنڈ ہونے کی وجہ سے بہت ترقی کرتے ہیں

## 17- دماغ کی چھوٹی لکیر



اگر دماغ کی لکیر ابھار زحل کے نیچے یا قسمت کی لکیر کے قریب جا کر ختم ہو جائے تو یہ منفی علامت ہے۔ اس چھوٹی دماغی لکیر کے حامل افراد دماغ کا منفی استعمال کرتے ہیں۔ عام طور پر عادتاً بداخلاق اور بد مزاج ہوتے ہیں۔ برے کاموں میں ملوث رہتے ہیں۔ ان کی عمر چھوٹی ہوتی ہے۔ قدیم دست شناس دماغ لکیر کی لمبائی سے عمر کا تعین کر لیتے تھے۔

18- دماغ کی بڑی لکیر




یہ لکیر پورے ہاتھ پر پھیلی ہوتی ہے۔ عطارد کے ابھار تک جاتی ہے۔ ایسے افراد اعلیٰ تعلیم یافتہ اور ذہین ہوتے ہیں۔ مسائل کا پریکٹیکل حل ڈھونڈنا ان کیلئے عام سی بات ہوتی ہے۔

19- درمیانی لکیر




دماغ کی لکیر اگر شمسی ابھار کے نیچے جا کر رک جائے تو اسے دماغ کی درمیانے سائز کی لکیر کہتے ہیں۔ ایسے افراد اپنی ذہنی۔ دماغی صلاحیتوں کی بناء پر اپنے شعبے میں اچھی کامیابی حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔

یہ دماغی لکیر مڈل کلاس لوگوں اور پروفیشنل تعلیم حاصل کرنے والوں کے ہاتھوں پر بکثرت پائی جاتی ہے۔

20- دماغی لکیر کی ابتداء میں جزیرہ




اگر دماغی لکیر کی ابتداء میں جزیرہ کے نشانات ہو تو ایسا فرد پیدائشی طور پر مختلف ذہنی نفسیاتی بیماری کا شکار ہو سکتا ہے۔ اگر دماغی لکیر کی ابتداء کے بعد باقی حصہ بغیر جزیرہ کے ہوں اس عمر سے بیماریاں ختم ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔ مشتری کے ابھار کے نیچے ایسا نشان ENT مسائل کی علامت ہے۔

21- ابھار زحل کے نیچے جزیرہ




اگر زحلی ابھار کی دماغی لکیر میں جزیرہ پایا جائے تو یہ ایک منفی علامت ہے ایسے افراد ڈپریشن میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ جب جزیرہ دماغی لکیر پر آتا

ہے انسانی صحت، کاروبار، تعلقات ذہنی دماغی سکون پر برے طریقے سے اثرانداز ہوتا ہے۔

22- شمسی ابھار کے نیچے جزیرہ




اگر ایسی علامت شمسی ابھار کے نیچے ہو تو ایسے فرد کی بینائی متاثر ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔

23- گہری چوڑی دماغی لکیر




اگر دماغی لکیر گہری اور چوڑی ہو تو دماغی ذہنی طور پر منفی علامت ہے۔ ایسے افراد سطحی ذہنیت کے حامل ہوتے ہیں۔ لیبر ورک کرنے والوں کے ہاتھوں میں ایسی لکیر پائی جاتی ہے۔

24- لمبی اور باریک دماغی لکیر




دماغی لکیر جس قدر باریک، نفیس اور لمبی ہوگی اس قدر اچھی ذہانت کی علامت ہے۔ ایسے افراد علم، ہنر سیکھنے اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ایسے افراد اچھی اور علمی گفتگو کرنے کی مہارت رکھتے ہیں۔

25- بچھو دم دماغی لکیر




اگر دماغ کی لکیر شکل میں بچھو کی دم کی طرح اوپر کی طرف اٹھی ہو تو اسے نیگٹیو مائنڈ ہونے کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ ایسا فرد حصول مقصد کیلئے مطلب پرستی، مفاد پرستی، خودغرضی، بے رحمی کے طریقہ کار بھی اختیار کرسکتا ہے۔ ایسے افراد محسن کشی، بددیانتی، فراڈ کرنے میں ذرا دیر نہیں لگاتے۔

# علمی و روحانی رہنمائی

سوال و جواب (سید کاشف خلیل)

## متنازعہ جائیداد بک گئی

مسز رازیہ۔۔۔۔۔۔لاہور

سوال: شاہ صاحب ہم جوائنٹ فیملی میں رہتے ہیں۔ لیکن اب باہمی اختلافات بہت بڑھ گئے ہیں وراثتی گھر کے کاغذات میں کئی تنازع تھے جس کی وجہ اس کی فروخت نہیں ہو رہی تھی۔ آپ کی جنتری سٹال سے لے کر پڑھی اور آپ سے رابطہ کیا آپ نے 'لوح فروختگی' بنا کر دی۔

بفضل تعالی چند یوم میں ہی اچھا خریدار مل گیا اور وہ جگہ بک گئی۔ ہمیں ہمارا حصہ مل گیا اور ہم نے بفضل تعالی نئی سوسائٹی میں اپنا گھر بنا لیا ہے۔ میری ایک سہیلی کا بھی یہی مسئلہ ہے کیا اسکے لئے بھی یہ لوح کام کرے گی؟

جواب: اللہ کا شکر ادا کریں جس نے آپ کیلئے آسانی فرمائی۔ لوح فروختگی ایک مجرب المجرب صدیوں پرانا عمل ہے آپکی سہیلی کیلئے الگ لوح فروختگی ان کے نام اور جائیداد کے مطابق تیار کی جائے گی۔

## پسند کی شادی

س۔م۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔گجرات

سوال: میں نے کمپیوٹر میں ماسٹر کیا ہے۔ یونیورسٹی میں دوران تعلیم ایک کلاس فیلو سے دوستی ہوئی جو محبت میں بدل گئی۔ اس نے شادی کا وعدہ کیا۔ تعلیم مکمل ہوئی تو میں نے اسے رشتہ بھیجنے کیلئے کہا تو اس نے مختلف بہانے کر کے شادی کرنے سے انکار کر دیا۔ مجھے اس کے اس بے وفا مرد پر سخت صدمہ ہوا سخت پریشان تھی۔

ایک دفعہ آپ کا رسالہ (کشف روحانی جنتری) بک شاپ پر دیکھ کر خریدا اور آپ سے رابطہ کیا آپ نے " لوح محبت شادی " بنا کر دی۔ اور کچھ وظائف جو آپ نے دیئے تھے باقاعدگی سے کئے۔ بفضل تعالی چند روز بعد ہی اسکے رویے میں تبدیلی آ گئی۔ اور اس نے اپنے گھر والوں کو رشتے کیلئے بھیج دیا۔ بفضل تعالی اگلے ماہ ہماری شادی ہے۔ اللہ کا شکر ہے۔ اس نے میری مدد فرمائی۔

جواب: الحمد للہ آپ کا مسئلہ حل ہو گیا۔ جب تک شادی نہ ہو وظائف جاری رکھیں۔ شادی کو کامیاب بنانے اور مستقبل میں ازدواجی گھریلو سکھ کیلئے "لوح بندھن" بنوا کر پاس رکھیں۔ اللہ تعالی آپکو نئی زندگی مبارک کرے۔آمین۔

## انعامی بانڈ سے فائدہ

مسز M سعید۔۔۔۔۔۔۔۔۔اسلام آباد

سوال: میں نے پچھلے 10 سال سے پرائز بانڈز ے کر رکھے ہوئے ہیں۔ لیکن کبھی کوئی بڑا انعام نہیں نکلا چھوٹے انعام بھی صرف 2 بار لگے ہیں۔ آپ کے میگزین میں لوح انعامی بانڈ کے بارے میں پڑھ کر آپ سے لوح انعامی بانڈ (جامع) بذریعہ ڈاک منگوائی۔ بفضل تعالی پچھلے ماہ ایک بانڈز سے تیسرا انعام نکلا ہے۔کیا لوح مزید کام کرے گی۔کیا میرا پہلا دوسرا انعام بھی لگ سکتا ہے؟

جواب: اللہ کا شکر کریں کہ انعام لگ گیا انشاء اللہ بڑا انعام بھی مل جاء گا۔حسب ہدایت اللہ کی راہ میں دیں۔ اگر انعام نکل آئے تو لوح مزید کام نہیں کرتی۔ اسلئے نئی لوح تیار کروالیں پڑھائی جاری رکھیں انشاء اللہ حسب مراد کامیابی نصیب ہوگی

## رقم واپسی

اے خان۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔کراچی

سوال: شاہ صاحب میں نے اپنے ایک دوست کے ساتھ پارٹنر شپ پر کاروبار شروع کیا۔ دوران کاروبار دوست نے ذاتی مقاصد کے لئے 10 لاکھ ادھار لئے۔اور 3 ماہ کا وعدہ کیا۔اس بات کو تین سال ہو گئے ہیں۔ نہ ہی 10 لاکھ مجھے اس نے واپس کیا ہے۔اس سخت پریشانی میں آپ کے روحانی میگزین کے توسط سے آپ سے رابطہ ہوا۔

آپ نے ''لوح وصولی رقم'' بنا کر دی اور ایک پڑھائی وظیفہ بتایا۔ بفضل تعالی 25 ویں روز ہی اس دوست نے فون کر کے خود رقم واپس کرنے کی حامی بھر لی۔ اب تک وہ ادھار رقم واپس کر چکا ہے۔اللہ کا شکر اور آپ کو بہت دعائیں دیتا ہوں۔کیا باقی رقم بھی مجھے مل جائے گی۔

جواب: اللہ تعالی کا خاص شکر کہ آپ کو رقم واپس ملنا شروع ہو گئی۔ لوح وصولی رقم خاص روحانی عمل ہے جس میں قرض دار کو خاص کیفیت طاری ہوتی ہے کہ وہ خوف خدا محسوس کرتے ہوئے رقم دینے پر آمادہ ہو جاتا ہے۔

حاصل کرہ رقم میں سے اللہ تعالی کی راہ میں (زکوۃ ۔ خیرات) ضرور دیں ۔ زائچہ استخارہ کے مطابق آپکا دوست اس سال کے وسط تک آپکی ساری رقم واپس کر دے گا۔

### امریکہ کا ویزا

ن۔ق ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ملتان

سوال: میرے سب بہن بھائی کینڈا میں سیٹل ہیں۔ میں نے جب بھی اپلائی کیا ناکامی ہوگئی۔ امریکہ میں مقیم سسٹر نے آپ کا نمبر دیا۔آپ سے رابطہ کر کے "لوح امیگریشن" بنوائی۔بفضل تعالی مجھے امریکہ کا ویزا مل گیا ہے۔ اس بار جا رہی ہوں۔آپ کیلئے دعا گو ہوں۔کیا لوح ساتھ امریکہ لے جاؤں یا پاکستان میں رکھوں۔

جواب: شکر ہے اللہ کا جس نے آپ کو حصول مقصد میں کامیابی عطا فرمائی۔لوح کو ٹھنڈا کر دیں۔لوح ٹھنڈی کروانی کیلئے قریبی دریا۔ نہر یا سمندر میں بہا دیں یا مقدس اوراق کے ڈبے مں ڈال دیں۔ پڑھائی کم از کم 3 ماہ مزید جاری رکھیں۔

### بیٹا راہ راست پر آگیا

مسٹر اینڈ مسز AM۔۔۔۔۔۔۔لاہور

شاہ صاحب! ہم دونوں میاں بیوی پروفیسر ہیں۔ ساری زندگی ملازمت کرنے کی وجہ سے اولاد پر توجہ نہ دے سکے۔ یہی وجہ ہے کہ بیٹا غلط صحبت کا شکار ہو کر سگریٹ نوشی، شراب نوشی اور دیگر غلط کاموں میں پڑ گیا ہے۔سختی سے روکیں تو لڑائی جھگڑا مار کٹائی کرتا ہے۔تعلیم ادھوری چھوڑ چکا ہے۔ ہر وقت مختلف بہانوں سے رقم مانگتا رہتا ہے۔ سخت پریشان ہیں کیا کریں۔

جواب: زائچہ کے مطابق حاسدین نے آپ کے بیٹے کی ذہنی دماغی بندش کی ہے تاکہ عقل وشعور سے کام نہ لے بلکہ ذہنی امراض میں مبتلا ہو جائے بیٹے کو حق میں کرنے اور راہ راست پر لانے کیلئے لوح فرماں برداری بنوا کر پاس رکھیں انشا اللہ چند دنوں میں بیٹے کا شر کم ہونے لگے گا۔ اور انشاء اللہ راہ راست پر آجائے گا۔

### نگینوں کا کڑا

مسز ا بس خاں۔۔۔۔بحریہ ٹاؤن لاہور

میں نے پچھلے سال آپ سے اپنے ہیلتھ سٹونز، ویلتھ سٹونز، لکی سٹونز، برتھ سٹونز کے مطابق نگینوں کا کڑا بنوایا۔بفضل عالی اس کڑے کے پہنتے ہی مجھے بزنس میں کروڑوں کا فائدہ

ہوا ہے۔ اور بہت سے دشمن زیر ہو گئے ہیں۔ کئی رکے ہوئے کاموں میں آسانی ہو گئی ہے۔ کیا یہ کڑا میں اپنی بیٹی کو گفٹ کر سکتی ہوں

جواب: اللہ کا شکر آپ کو یہ نگینے راس آ گئے۔ اللہ تعالیٰ نے نگینوں کو نعمت قرار دیا ہے۔ نگینوں پر "فبای الاء ربکما تکذبان" کی پڑھائی کر کے دم کرتی رہیں بیٹی کے زائچے استخارے کے مطابق نگینوں کا انتخاب کیا جائے گا۔ اس کے لئے الگ کڑا تیار کروانا بہتر ہے

## 7 سیاروں کی لوح

ماریہ حسن ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ دبئی

سوال: کاشف شاہ صاحب ہم دبئی میں سیٹل ہیں۔ میں بیوٹی پارلر کا کام کرتی ہوں۔ جبکہ شوہر کنسٹرکشن کا بزنس کرتے ہیں۔ پچھلے دنوں ہم فنانشل کرائسس کا شکار ہو گئے کروڑوں کے قرض چڑھ گئے۔ سخت پریشان تھے۔ ایسے میں کسی رشتے دار نے آپ کے متعلق بتایا۔ آپ نے زائچہ بنا کر نحوست سیارگان کے اثرات بتائے اور سات سیارگان کی لوح بنا کر دی۔ بفضل تعالیٰ لوح بنوانے کے چند روز بعد ہی نحوست زائل ہونا شروع ہو گئی۔ ایکسپریس سڑک کا ٹھیکہ میرے شوہر کو مل گیا۔

# لوح محبت شادی

## (پسند کی شادی کیلئے)

اگر آپ اپنی پسند کے مطابق شادی کے خواہاں تو لڑکے رلڑکی کے گھر والے ذات برادری یا کسی معاشرتی معاشی فرق کی وجہ سے رشتہ شادی سے انکاری ہیں تو ان کو شادی کے لیے راضی کرنے اپنے حق میں کرنے کے لیے لوح محبت شادی ایک پر اثر روحانی عمل ہے۔ یہ لوح صرف جائز مقصد شادی کے لیے تیار کی جاتی ہے۔ اگر آپ جائز اور پاکیزہ طریقے سے پسند کی شادی کے خواہاں ہیں تو اللہ تعالیٰ سے مدد مانگیئے انشاء اللہ آپ کی مراد ضرور پوری ہوگی۔ ''لوح محبت شادی'' ایک مجرب المجرب روحانی عمل ہے بفضل تعالیٰ پسند کی شادی میں ہر قسم کی رکاوٹ مخالفت، نحوست ختم ہو جاتی ہے اور سب لوگ خوشی سے رشتے شادی کے لیے راضی ہو جاتے ہیں۔ نفرت محبت میں بدل جاتی ہے۔ مخالفت کرنے والے مخالفت چھوڑ کر حامی بن جاتے ہیں۔ حسب منشا شادی کے لیے لوح محبت شادی بہترین روحانی عمل ہے۔ اگر آپ کو محبت میں ناکامی یا کسی قسم کی پریشانی کا سامنا ہے تو اس کا روحانی اور حل ''لوح محبت شادی'' بنوا کر پاس رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپکی مراد پوری ہوگی (آمین) کارڈ پر لوح 2500 دھات پر لوح کا ہدیہ 5000 روپے




# برج حمل

## ‹سیارہ مریخ Mars›

## 21 مارچ تا20اپریل

## مشکلات کے حل کا سال

بفضل تعالی نئے سال 2018 کا سورج آپ کیلئے بہت سی نحوستوں، گردشوں، بندشوں مشکلات کا تدارک لئے ہوئے طلوع ہورہا ہے۔

برج حمل کا لکی نمبر 9 ہے۔ یہ سال 2018 اس صدی کا 18 واں سال ہے۔ 18 کا مفرد عدد 9 بنتا ہے۔ علم اعداد کے مطابق برج حمل والوں کیلئے سال 2018 بہت لکی ثابت ہونے کا امکان ہے۔

کیونکہ یہ سال حملی افراد کے لکی نمبر 9 سے ہم آہنگ ہے۔ 9 نمبر قوت و طاقت برتری بلندی کا نمبر ہے۔ حملی خواتین و حضرات کو نئے چڑھتے سال میں 9 نمبر کے مثبت اثرات حاصل ہوں گے۔ کئی پرانے دشمن دشمنی سے دستبردار ہوکر امن و دوستی کا پیغام دیں گے۔

کئی گھریلو لڑائی جھگڑوں، دفتری تنازعات کاروباری شراکتی مسائل میں تصفیہ ہونے کا امکان ہے۔ خاص طور پر سال کی ابتدائی سہ ماہی میں مریخ کے مثبت اثرات کی بدولت ہمدرد اور مخلص ساتھیوں کا ساتھ مل سکتا ہے۔ معاشی لحاظ سے نیا سال حملی افراد کیلئے خوشی ہی کا سال کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

وہ حملی افراد ساڑھ ستی کے مضر اثرات یا زحل کی ڈھیا نحوست سے متاثر چلے آرہے ان کو 2018 ۔ 15 فروری سے 15 جون کا دورانیہ بہت فائدہ دے سکتا ہے۔ اسی دوران کوئی نیا کاروباری فائدہ نفع ملازمت میں ترقی مل سکتی ہے۔

مشتری مال و دولت سے متعلقہ سیارہ ہے۔ سیارہ مشتری اس دوران آپ کے زائچے کو سپورٹ کر رہا ہے۔ زمین جائیداد کی خریداری، نئی سرمایہ کاری کے مواقع مل سکتے ہیں۔

بہتر ہے کہ حملی افراد معاشی معاملات کو مزید بہتر کرنے کیلئے 'لوح مشتری' بنوا کر پاس رکھیں۔حصول خوشحالی کے لئے حملی خواتین و حضرات بکثرت "یا نافع" کا ورد کریں۔

وہ حملی افراد جن کے پاس عرصہ دراز سے پرائز بانڈز پڑے ہوئے ہیں۔ لیکن بڑا انعام تو دور کی بات کبھی چھوٹا انعام بھی نہیں لگا انہیں چاہیئے کہ سال 2018 کے آغاز میں خصوصاً 15 جنوری سے 15 اپریل کے دوران حصول انعام کیلئے کاوش کریں امید ہے بہتر نتائج حاصل ہوں گے۔

حصول انعام کے لئے نتائج کو مزید بہتر کرنے کے لئے 'لوح انعامی بانڈ' بنوا کر پاس رکھیں۔ کشادگی رزق کیلئے حملی خواتین، حضرات

"ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب"

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

کی ایک تسبیح 100 بار کسی بھی نماز کے بعد پڑھنا معمول بنائیں۔(اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھیں۔

حملی افراد کا حاکم سیارہ مریخ ہے۔ اس لحاظ سے حملی افراد کے لئے ستون عقیق سلیمانی اور مرجان ہیں۔مرجان کے بارے میں سورۃ رحمٰن میں اللہ تعالی نے بیان فرمایا ہے۔اور مرجان نگینے کو انسان کے لئے نعمت قرار دیا ہے۔ وہ حملی لڑکیاں الڑکے جن کی شادی بندشی اثرات یا نحوست سیارگان کے باعث تاخیر یا رکاوٹ کا شکار ہیں۔ انہیں چاہیے کہ اصل مرجان کا نگینہ انگوٹھی یا لاکٹ میں بنوا کر پہنیں۔

حملی لڑکیوں کیلئے شادی رشتے کے حوالے سے 15 اپریل سے 15 مئی اور ستمبر سے دسمبر کا دورانیہ بہت اہم ہے۔ اس دوران حسب پسند یا حسب معیار رشتہ شادی ہونے کا قوی امکان ہے۔

حملی افراد کا سیارہ مریخ ہے۔ اگر سیارہ مریخ پر نحوست و گردش کے اثرات پیدائشی زائچہ میں ہوں تو لڑکے لڑکیوں کے زائچے میں منگل یوگ کی نشست بن جاتی ہے۔ منگل یوگ ہو تو شادی میں 32 کی عمر تک تاخیر ہو سکتی ہے۔ یا منگنی ہو کر ٹوٹ جاتی ہے۔ بلا وجہ انکار ہونے لگتا ہے۔حملی لڑکے لڑکیوں کا حاکم سیارہ مریخ ہے۔ان پر مریخ کے اثرات نسبتاً زیادہ ہوتے ہیں۔

وہ حملی لڑکے لڑکیاں جن کی شادی

30 برس تک نہیں ہوئی۔ انہیں چاہئے کہ اپنا زائچہ شادی بنوا کر تسلی کر لیں کہ وہ کہیں منگلیشی تو نہیں ہیں اگر آپ منگلی یوگ سے متاثر ہیں تو اس کا روحانی توڑ کر لیں۔ حملی لڑکیاں لڑکے مریخ کے نحس اثرات سے بچاؤ کے لئے "لوحِ شادی" بنوا کر پاس رکھیں۔

حملی افراد کیلئے نیا سال 2018

شادی بیاہ کے حوالے سے بہتر نتائج دے رہا ہے۔ خاص طور پر 15 اپریل سے 15 مئی اور 15 ستمبر سے 15 دسمبر کے دوران شادی رشتے کے معاملات میں کامیابی نصیب ہوسکتی ہے اگر آپ پسند کی شادی کے متمنی ہیں تو آپ کے لئے 15 ستمبر سے 15 اکتوبر کا دورانیہ خوش قسمتی کا باعث ہے۔

شادی شدہ حملی خواتین و حضرات

کے لئے 2018 خوشگوار اثرات پیدا کر رہا ہے۔ کئی گھریلو بندشوں الجھنوں سے نجات اس سال مئی تا اگست کے دورانیے میں مل جائے گی۔ سیارہ زہرہ، مشتری، قمر کے مثبت اثرات آپ کے گھریلو زائچے کو روشن کر رہے ہیں۔

شریک حیات سے تعلقات میں سرد مہری جو پچھلے $2\frac{1}{2}$ سال سے چل رہی تھی وہ اس سال 2018 کے آغاز جنوری سے اپریل کے دورانیے میں ختم ہو جائے گی۔ حملی افراد کے لئے ماہ جون سے اگست کا دورانیہ ازدواجی معاملات میں پریشانی پیدا کر سکتا ہے۔ کسی غلط فہمی یا بدگمانی کی وجہ سے گھریلو لائف متاثر ہوسکتی ہے۔

ازدواجی گھریلو سکھ کیلئے شادی شدہ

حملی خواتین و حضرات کسی نماز کے بعد 313 بار "یا جامع یا ودود" (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھ کر کسی کھانے والی شے (میٹھی) پر دم کر کے کھائیں / کھلائیں اور گھریلو ازدواجی سکھ کیلئے اور گھریلو لڑائی جھگڑوں سے نجات کیلئے 'لوحِ بندھن اور لوحِ حب و تسخیر' بنوا کر پاس رکھیں۔

حملی سٹوڈنٹس کے لئے 2018

سال ملے جلے اثرات دے رہا ہے۔ سال 2018 جنوری سے اپریل کے دوران تعلیمی سیارگان کے منفی اثرات کی وجہ سے تعلیمی کارکردگی میں کمی آسکتی ہے۔ امتحانات میں مطلوبہ گریڈ لینے میں دقت آسکتی ہے۔

15 اگست سے 15 اکتوبر کا دورانیہ تعلیمی معاملات کیلئے سازگار ہے۔ وہ حملی سٹوڈنٹس سپلیمنٹری یا کم نمبروں، گریڈ کی وجہ سے تعلیمی

مشکلات کا شکار ہیں ان کے لئے خوشخبری ہے۔اس دورانیئے میں تعلیمی سیارگاں کے مثبت اثرات کے باعث آپکی ناکامی کامیابی میں بدل سکتی ہے۔

حملی سٹوڈنٹس تعلیمی کامیابی کیلئے "یاعلیم یاناصر" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) سیارہ عطارد نحس حالت میں ہو تو ذہنی دماغی بندش تعلیمی مشکلات پیدا ہوتی ہیں۔ "لوح عطارد" تعلیمی مسائل کا ایک کامیاب روحانی حل ہے۔

نئے سال میں حملی لیڈیز اینڈ جینٹس کا سفری زائچہ کئی اتار چڑھاؤ ظاہر کررہا ہے۔ قمری پوزیشن کی بہتری کی وجہ سے سال 2018 میں 15 اپریل سے 15 جولائی کے دوران سفر کے لئے سازگار حالات ہیں اس دوران سیر و سیاحت، بزنس ٹریول کے مواقع مل سکتے ہیں۔ جوحملی خواتین وحضرات حج وعمرہ زیارات روحانی سفروں کے خواہش مند ہیں۔ ان کی یہ خواہش بفضل تعالیٰ اس سال پوری ہوگی۔

اگست سے نومبر کا دورانیہ سفری معاملات کے حوالے سے قدرے مشکل ہوسکتا ہے۔ اس دوران ویزا میں ناکامی، امیگریشن کے امور میں مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

سفری ناکامی سے بچاؤ کیلئے اور سفرکو کامیاب بنانے کیلئے "لوح سفر وسیلہ ظفر" بہت مجرب عمل ہے۔ یہ عمل سورہ کی آیت 10

"وارض اللہ واسعہ"

ترجمہ: اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔

سے تیار کیا جاتا ہے۔ سفر میں کامیابی کیلئے کسی نماز کے بعد 100 بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھنا معمول بنائیں۔ انشاء اللہ سفر کی ناکامی کامیابی میں بدل جائے گی۔ آمین۔

زمین جائیداد سے وابستہ افراد حملی خواتین وحضرات کیلئے سال 2018 کا وسط بہت مفید ہے 15 جون سے 15 اگست کے دوران زمین جائیداد پلاٹ بلڈنگ مکان ودکان کی خرید وفروخت میں آسانی کامیابی ملنے کا امکان ہے۔

اگر آپ کی کوئی جائیداد عرصہ دراز سے بندش کا شکار ہے۔ نہ فروخت ہوتی ہے اور نہ آپ کو اس سے کوئی خاطر خواہ نفع مل رہا ہے تو آپ کیلئے یہ وقت بہت سازگار ہے۔ حملی افراد اس وقت سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں

وہ حملی خواتین اور حضرات جو عرصہ دراز سے اپنا ذاتی گھر بنانے کے خواہش مند ہیں ان کو چاہیئے کہ اس سال کے وسط 15 جون یا 15 اگست تک خصوصی کاوش کریں۔ انشا اللہ دلی مراد پوری ہوگی۔

ذاتی گھر جائیداد دوکان وغیرہ کے حصول کیلئے نماز کے بعد 1100 بار یا 313 بار "یا مالک یا والی" کا ورد اول و آخر 3,3 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔ ذاتی گھر بنانے کیلئے "لوح سائبان" بنوا کر پاس رکھیں۔

صحت و شفا کے حوالے سے سال 2018 حملی افراد کیلئے ملے جلے اثرات دے رہا ہے۔ ابتدائی سہ ماہی جنوری تا مارچ کے دوران ذہنی اعصابی دباؤ کا سامنا ہو سکتا ہے۔ پٹھوں و اعصاب کا کھچاؤ پیدا ہو سکتا ہے۔ 15 اگست سے 15 دسمبر کے دوران صحت و شفا کے حوالے سے مثبت اثرات پیدا ہو رہے ہیں۔

جو خواتین و حضرات عرصہ دراز سے مختلف امراض میں مبتلا ہیں انہیں بہتر معالجین اور ادویات ملنے کا امکان ہے۔ جس سے انہیں حصول شفا میں مدد ملے گی۔ حصول شفا کیلئے حملی افراد سورۃ لقمان کی تلاوت بمعہ ترجمہ کرنا معمول بنائیں۔ پڑھائی پانی یا دوائی پر دم کر کے دیں اور دعا کریں۔

'لوح شفا' حصول شفا کیلئے بہترین روحانی عمل ہے۔ وہ حملی خواتین جو کسی نہ کسی مرض یا کمزوری کی وجہ سے پریشان رہتی ہیں انہیں چاہیے کہ بکثرت "یا شافی یا سلام" کا ورد کرنا معمول بنائیں۔

وہ حملی افراد جنکے بچے بلا وجہ ضدا کھڑ پن یا بد عادات کے باعث والدین کے لئے مسائل پیدا کر رہے ہیں۔ ان کے لئے خوشخبری ہے۔ اس سال 2018 آپ کا زائچہ بہتر اثرات دے رہا ہے۔ خاص طور پر اپریل سے مئی، جون کا دورانیہ بہت اہم ہے۔

اس دوران اولاد کو حق میں کرنے اور راہ راست پر لانے کے لئے سازگار حالات ملیں گے۔ اولاد کی جانب تعاون، محبت کا مظاہرہ ہوگا۔ اولاد اور حملی والدین کے مابین جو کشیدگی پچھلے ایک (2½ سال) سے چل رہی ہے۔ انشا اللہ اس سال ختم ہو جائے گی۔ بے اولاد حملی افراد و خواتین کے لئے خوشخبری ہے اس سال 2018 میں آپ

کو اولاد کی خوشی مل سکتی ہے۔ خاص طور پر ماہ اپریل، مئی، جون، جولائی، اگست کا دورنیہ حصول اولاد کے حوالے سے بہت اہم ہے۔ حصول اولاد کے خواہش مند حملی خواتین و حضرات کسی نماز کے بعد

"یا خالق یا مالک یا وارث یا باری یا مصور" 110 بار پڑھنا معمول بنائیں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) اور لوح اولاد بنوا کر پاس رکھیں۔ حملی افراد روزانہ سورۃ بقرہ کا ایک رکوع بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں۔ بالعموم نیا سال 2018 حملی افراد کی بہتری اور کامیابی کا سال ہے۔

## لوح وصولی

اگر آپ کے کسی دوست عزیز یا کسی شراکت دار یا کسی کمپنی ادارے نے رقم دبا رکھی ہے یا رقم بطور قرض لی تھی یا کسی کاروباری انویسٹمینٹ یا کسی کام کے لئے لی تھی اور حسب وعدہ رقم واپس نہیں کی تو ایسی ڈوبی ہوئی رقم کی وصولی کے لئے لوح وصولی ایک مجرب عمل ہے رقم دبانے والا یا انکار کرنے والے کے دل میں ایسی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ بے چین ہو کر رقم ادا کرنا چاہتا ہے۔ خود رابطہ کرتا ہے یا اپنا ارادہ یا واپسی کا وقت بتا دیتا ہے لوح وصولی ایک انتہائی مجرب المجرب عمل ہے یہ لوح نوری اثر دکھاتی ہے بفضل تعالیٰ جلد اسباب پیدا ہو جاتے ہیں۔

(کارڈ پر لوح کا ہدیہ 2500 روپے)

(دھات پر لوح کا ہدیہ 5000 روپے)

## لوح شادی

### (شادی میں آسانی کے لیے)

انشاء اللہ تعالیٰ اس لوح شادی کی برکت سے رشتے رشادی میں ہر قسم کی رکاوٹ، بندش، تاخیر پریشانی کا خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ اچھی جگہ رشتہ رشادی طے ہو جائے گی۔ اگر شادی میں بلاوجہ تاخیر رکاوٹ آرہی ہو۔ رشتہ منگنی بار بار ہو کر ٹوٹ جاتی ہو۔ رشتہ دیکھنے والے پسند کر کے جائیں لیکن بعد میں کوئی جواب نہ دیں۔ گھر والوں رشتے داروں، معاشرتی، معاشی، ذات پات کی وجہ سے رشتے شادی میں مشکلات پیدا ہو رہی ہوں۔

''منگل یوگ'' کی وجہ سے شادی کے سیارے نحوست اور گردش میں ہوں۔ محبت میں ناکامی ہو رہی ہو۔ جادو سحر، سفلی رکالے پیلے کسی عمل کی وجہ سے شادی کی بندش کی گئی ہو تو ہر قسم کی بندش کے تدراک کے لیے ''لوح شادی'' ایک شاندار روحانی عمل میں برکت نحوست کے بادل چھٹ جاتے ہیں اور جلد ہی اچھی جگہ شادی رشتہ طے پا جاتا ہے۔

ہدیہ لوح دھات پر 5000 روپے

ہدیہ لوح کارڈ پر 2500 روپے




# برج ثور

## ‹سیارہ زہرہ Venus›

## 21 اپریل تا 21 مئی

## بندشوں سے نجات کا سال

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم کی بدولت نیا سال 2018 ثوری خواتین و حضرات کیلئے پرانی بندشوں سے نجات کا سال ہے۔

ثوری افراد جو گذشتہ 5 سے 7 سال سے سیارہ زحل کی نحوست / ساڑھ سی کی وجہ سخت معاشی ذہنی مشکلات میں مبتلا ہیں ان کیلئے خوشخبری ہے کہ نئے سال 2018 کا آغاز آپ کے لئے خیر و برکت کے دروازے کھول رہا ہے۔ " کہتے ہیں لو ہے کو لوہا کا ٹتا ہے " زحل نحس اعظم سیارہ ہے۔ جبکہ مشتری سعد اعظم سیارہ ہے۔ زحل کی نحوستوں کا توڑ مشتری کی سعادتیں ہی کرسکتیں ہیں

جنوری سے 21 مارچ کے دوران کاروباری و روزگار کے معاملات کے حوالے سے ثوری افراد کو منافع ملنے کا امکان ہے۔ بے روزگار ثوری افراد کو حصول ملازمت کا موقع مل سکتا ہے۔ جبکہ کاروباری افراد کو کاروبار سے بہتر منافع یا نئی مارکیٹ حاصل کرنے کے مواقع مل سکتے ہیں

ثوری افراد کشادگی رزق کیلئے بکثرت "یا نافع یارزاق " پڑھنا معمول بنائیں۔ بطور روحانی عمل " لوح مشتری " ثوری افراد کے لئے بہت موثر ہے۔ مشتری مال و دولت سے متعلقہ سیارہ ہے۔

زائچے میں مشتری اچھی حالت میں ہو تو مالی معاملات میں خصوصاً اور عزت و مرتبہ کے امور میں عموماً فوائد و برکات حاصل ہوتے ہیں۔ ثوری افراد کیلئے نئے سال 2018 میں معاشی ذرائع میں بہتری حاصل ہونے کا قوی امکان ہے۔

برج ثور والوں کا ذاتی سیارہ زہرہ ہے۔ اسے محبت کا ستارہ بھی کہا جاتا ہے۔ پسند کی شادی کے خواہش مند ثوری افراد کیلئے سال نو خوشیوں کا پیام لے آرہا ہے۔ خاص

طور پر سال نو 2018 کی دوسری سہ ماہی اپریل، مئی، جون کے دوران شادی / رشتہ منگنی کے معاملات طے پانے کا امکان ہیں۔

وہ ثوری لڑکے لڑکیاں جن کی شادی نحوست مریخ منگل یوگ کی وجہ سے کئی برسوں سے التوا کا شکار ہے ان کو اس سال بندش شادی ختم ہونے کی خوشخبری مل رہی ہے۔ منگل یوگ کی وجہ سے شادی میں تاخیر 32 سال کی عمر تک چلی جاتی ہے۔

منگلیشی لڑکے لڑکیوں کو چاہیئے نحوست مریخ کے خاتمے کے لئے " یا معطی یالطیف " کا ورد کسی بھی نماز کے بعد کم ازکم 313 بار ضرور کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) اور اپنے حق میں دعا کریں۔

منگل یوگ کے تدراک کے لئے "لوح شادی" ایک موثر عمل ہے۔ ثوری خواتین وحضرات کو سال کے آخر میں اگست سے اکتوبر کے ماہ میں سیارگان کے مثبت اثرات حاصل ہو رہے ہیں۔ اس دوران شادی بیاہ ہونے کے واضح امکانات ہیں۔ اس سال ثوری شادی جوڑوں کیلئے ملے جلے حالات لئے آرہا ہے۔

سال کی دوسری سہ ماہی کے آغاز میں (اپریل، مئی) شریک حیات سے کسی بات پر بلا وجہ تلک کلامی یا کوئی غلط فہمی یا بدگمانی ہوسکتی ہے۔ معاملات نہ سنبھالے گئے تو اختلافات بڑھ سکتے ہیں بہتر ہے اس دوران نحوست سیارگان سے بچاؤ کی کوشش کریں اور امن و صلح اور باہمی محبت سلوک کے ساتھ ازدواجی گھریلو زندگی گزاریں۔ خاص طور پر سرالی رشتے داروں سے کسی قسم کی محاذ آرائی آپ کیلئے سنگین مسائل پیدا کرسکتی ہے۔

گھریلو جھگڑوں میاں بیوی کے مابین ناچاقی کے خاتمے کیلئے " لوح بندھن حب تسخیر " بہترین روحانی تحفہ ہے۔ ازدواجی گھریلو سکھ بڑھانے کیلئے روزانہ " یا ودود یا کبیر یا جامع " 100 بار یا 313 بار اول آخر 3-3 بار درود شریف پڑھ کر کسی میٹھی شے / کھانے پر دم کر کے استعمال کریں۔

وہ ثوری افراد جو امریکہ کینیڈا U.K، آسٹریلیا یا دیگر یورپی ممالک وغیرہ کی امیگریشن ویزا حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں ان کو 15 جولائی سے 15 ستمبر کے دوران سازگار وقت حاصل ہو رہا ہے۔ اس دوران سفر کے سیارگان کے مثبت اثرات کی وجہ سے سفر امیگریشن حصول ویزا میں کامیابی مل سکتی ہیں۔

ثوری خواتین و حضرات جو پچھلے کئی سال سے بیرون ملک سفر ویزا کے حصول میں ناکامی کا سامنا کر رہے ہیں۔ ان کیلئے خوشخبری ہے کہ اس سال 15 جولائی سے 15 ستمبر تک ان کو کامیابی مل سکتی ہے۔ امیگریشن، ورک ویزا، سیر و سیاحت کیلئے سفر میں آسانی کے لئے سورۃ فتح کی پہلی آیت

"انا فتحنا لک فتحاً مُبیناً"

ترجمہ: بے شک ہم نے تمھارے لئے روشن فتح فرمادی

آیت سفر "وارض اللہ واسعۃ" 100-100 بار پڑھیں اول و آخر 3-3 بار درود شریف اور حصول مقصد کیلئے دعا کریں۔ حصول امیگریشن کے خواہش مند افراد "لوح ہجرت" بنوا کر پاس رکھیں اور متعلقہ پڑھائی کریں۔

اس سال ثوری طالب علموں کے علم و ذہانت کے حالات اچھے جا رہے ہیں۔ خاص طور پر دوسری اور تیسری سہ ماہی اپریل تا اگست کا دورانیہ تعلیمی معاملات میں کامیابی کے لئے بہت سازگار ہے۔ اس دوران اچھے گریڈ میں کامیابی نصیب ہوسکتی ہے۔

وہ ثوری طالب علم جو نحوست عطارد اور دیگر سیاروں کی نحوست کے باعث تعلیمی ناکامی کا شکار ہیں امتحانات میں فیل ہو رہے ہیں۔ یا کم نمبرز۔ گریڈز سے امتحانات پاس کر رہے ہیں۔ ان کیلئے خوشخبری ہے اس سال 2018 اگست، ستمبر میں ایجوکیشن میں انقلابی تبدیلی آنے کا امکان ہے۔

ناکامی کا شکار ثوری طالب علم حصول کامیابی کیلئے "یا علیمُ یا حکیمُ یا ناصر" روزانہ کسی نماز کے بعد 100 بار پڑھیں۔ (اول آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں) اور تعلیمی معاملات میں کامیابی کیلئے

"لوح عطارد" بنوا کر پاس رکھیں۔ متعلقہ پڑھائی اور صدقہ دیں۔ انشاء اللہ فتح یاب ہوں گے۔ برج ثور والوں کا ذاتی سیارہ زہرہ ہے۔ برج ثور والوں کیلئے وہ ستون بہتر رہتا ہے جس ستون کا ذاتی سیارہ بھی زہرہ ہو۔

• زبرجد (Berly) بیرل کا ذاتی سیارہ زہرہ ہے۔ یہ ستون برج ثور والوں کو بہت راس آتا ہے۔ زبرجد کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ "زبرجد ایک زبردست نگینہ ہے۔"

زبرجد کو سفری نگینہ بھی کہا جاتا ہے۔

مورخین کے مطابق مشہور سیاح ابن بطوطہ نے دنیا کے سفر پر جانے سے قبل سفری کامیابی کیلئے زبرجد کی انگوٹھی پہنی تھی۔ جس کا ذکر اس نے اپنے سفرنامے میں بھی کیا ہے۔

ثوری خواتین و حضرات اس سال 2018 میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ خصوصاً اس سال انہیں پیٹ کے امراض، اعصابی کھچاؤ، جلدی مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ خاص طور سنہری سا ہو ماہی جولائی، اگست، ستمبر کے دوران بلا وجہ لڑائی جھگڑے یا پہاڑی علاقوں کے سفر سے گریز کریں۔

مریخ کے نحس اثرات کے باعث صحت کو خطرات لاحق ہو سکتے ہیں عمومی صحت و شفا کے لئے ثوری افراد و خواتین "یا شافی یا سلام" ورد کسی نماز کے بعد 313 بار یا 100 بار کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) عمومی صحت برقرار رکھنے کے لئے اپنے برج سٹار کے مطابق غذائیں استعمال کریں بیماریوں میں شفاء کیلئے "لوح شفا" بنوا کر پاس رکھیں۔

ذاتی گھر کی خواہش رکھنے والے ثوری خواتین و حضرات کیلئے سال 2018 بہت لکی ثابت ہو رہا ہے۔ خاص طور پر دوسری سہ ماہی اپریل، مئی۔ جون کے دوران ذاتی گھر بنانے کی خواہش پوری ہو سکتی ہے۔

وہ ثوری افراد جو گھر کیلئے پلاٹ / زمین کی تلاش میں ہیں۔ انہیں چاہیئے کہ اپریل سے جون اور اگست، ستمبر کے دورانیے میں خصوصی کاوش کریں۔ اس دوران ذاتی زمین جائیداد گھر کی آرزو پوری ہو سکتی ہے۔

ثوری خواتین و حضرات جو ذاتی گھر کے لئے دعا گو ہیں۔ انہیں چاہیے اللہ تعالیٰ کے نام "یا مالک" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کرنا معمول بنائیں۔ اول و آخر 3-3 بار درود شریف حصول ذاتی مکان / گھر کے لئے "لوح سائبان" بنوا کر پاس رکھیں۔ یہ لوح مبارکہ سورہ نحل کی نمبر 80

**"واللہ جعل لکم من بیوتکم سکنا"**

ترجمہ: اللہ نے تمہارے لئے تمہارے گھروں کو جائے سکون بنایا

کے مطابق تیار کی جاتی ہے۔ لوح کی دوسری جانب "یا مالک" کا نقش کندہ کیا جاتا ہے۔

ثوری افراد کیلئے نیا سال خوش قسمتی کا سال کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ اس سال سیارہ مشتری کے مثبت اثرات براہ راست

آپکے زائچے کو روشن کر رہے ہیں۔ وہ ثوری لوگ جو پرائز بانڈز کے ذریعے اپنی قسمت آزمائی کرتے ہیں۔ ان کو کامیابی ملنے کے امکان واضح ہے۔

خاص طور پر سال 2018 کے اپریل مئی جون اور ستمبر، اکتوبر کے ماہ حصول انعام کے حوالے سے خوش نصیبی کا باعث ہیں۔

ثوری خواتین و حضرات جو حصول انعام سے مایوس ہو چکے ہیں۔ انہیں ان کے پیسوں میں توقع سے بڑھ کر انعام مل سکتا ہے۔ کشادگی رزق اور حصول انعام کیلئے ثوری افراد "یاواسع یانافع" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کریں (اول وآخر 3-3 بار درود شریف)

حصول انعام کے امکان کو بڑھانے کے لئے بطور روحانی مدد "لوح انعامی بانڈ" تیار کروا کر بانڈز کے ہمراہ اپنے پاس رکھیں۔

وہ ثوری خواتین و حضرات جو اپنے دل میں حج، عمرہ، زیارات یا روحانی سفر کی تڑپ رکھتے ہیں انکے لئے خوشی کی خبر یہ ہے کہ نیا سال آپکی یہ دیرینہ خواہش پوری کرنے کیلئے طلوع ہو رہا ہے۔

ثوری افراد روحانی خیر و برکت کیلئے روزانہ سورہ فتح اور سورہ رحمٰن بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں۔ ہر کام میں آسانی کامیابی کیلئے "یاکافی یاغنی" کا روزانہ ورد کرنا معمول بنائیں۔

نیا سال عمومی طور پر برج ثور والوں کے لئے بہت سے ثمرات فوائد لئے ہوئے آرہا ہے۔ اس سال سے متعلقہ برکات و سعادتیں سمیٹنے کیلئے ضروری ہے کہ نئے سال کا آغاز بے مقصد شور شرابے ہلڑ بازی فضولیات کے ذریعے کرنے کی بجائے شکرانے کے نوافل سے کریں۔

اللہ تعالی کے حضور سجدہ شکر بجا لائیں۔ بفضل تعالی تمام نحوستیں گردشیں بندش چھٹ جائیں گی۔ اور انشا اللہ خیر و برکت ترقی کامیابی کامرانی فتح ونصرت کی سعادتیں آپ کو حاصل ہوں گی۔ آمین۔

**لوح ردسحر جادو بدعملیات:**

ہر قسم کے جادو ٹونہ سفلی، کالا پیلا بدعملیات وار کے خاتمے وتدارک اور بداثرات کو زائل کرنے کے لئے اور دوبارہ عمل نہ ہونے سے بچاؤ کے لئے مکمل حفاظت وحصار کا حامل روحانی عمل ہے۔ جو آپ کو دشمن حاسد، مخالف کے ہر برے وار سے بچاؤ کے لئے ایک ڈھال کا کام کرتا ہے۔ اور آپ کو بدعملیات سے نجات دلاتا ہے۔ ہدیہ لوح دھات پر 5000



# برج جوزا

## سیارہ عطارد Mercury

### 22 مئی تا 21 جون

### نئی منزلوں کا سال

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سال نو 2018 کا سورج اپنے آب و تاب سے روشنی بکھیرتا ہوا ظاہر ہو رہا ہے۔ جوزی افراد کیلئے سال 2018 نئی منزلوں کا سال کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

کئی نحس سیارگان مثلاً زحل۔ مریخ کی پرانی نحوستوں کا خاتمہ سال کے شروع میں ہو رہا ہے۔ جوزی کاروباری افراد جن کو پچھلے کئی سالوں سے کاروباری مشکلات کا سامنا ہے۔ نقصانات کروا رہے ہیں۔ قرض چڑھ گیا ہے۔ شراکت داروں کی طرف سے دھوکہ دہی کی جا رہی ہے۔ ان جوزی افراد کے لئے خوشخبری ہے کہ زحل نحوستوں کے تدراک کے لئے مشتری کی نیک ساعتیں آ رہی ہیں۔

خصوصاً 15 فروری سے 15 مئی تک کا دورانیہ بہت فائدہ مند ثابت ہو سکتا ہے۔ اس دوران بزنس کو بڑھانے کی خواہشیں پوری ہو سکتی ہے۔ اگر ڈیلز (deals) ہوتے ہوتے رک جاتی ہوں۔ اس نیک وقت میں یہ ڈیلز تکمیل پانے کا امکان ہے۔

جوزی افراد جو نحوست سیارگان کا شکار ہونے کی وجہ سے پریشان ہیں۔ "یا فتاح یا نافع" کا ورد 313 بار کسی بھی نماز کے بعد پڑھنا معمول بنائیں (اول آخر 3-3 بار درود شریف)۔

جوزی افراد کیلئے (لوح مشتری) برائے کشادگی رزق بہترین روحانی عمل ہے وہ جوزی افراد جو ملازمت کیلئے سرگرداں ہیں یا ملازمت میں ترقی کے خواہاں ہیں کئی برس گزرنے کے باوجود پرموشن نہیں ہوئی۔ ان کیلئے اس سال ستمبر سے 15 دسمبر کا دورانیہ بہت بہترین ہے۔ اس دوران ان مقاصد میں کامیابی مل سکتی ہے۔

جوزی افراد کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ عطارد علم و ہنر عقل و دانش فہم و فراست تعلیم قابلیت سے متعلقہ سیارہ ہے۔ وہ جوزی سٹوڈنٹ جن کو پچھلے سال 2017 اکتوبر کے بعد تعلیمی پریشانیوں ناکامیاں مل رہی ہیں ان کیلئے خوشی کی بات ہے کہ سال نو 2018 کی شعاعیں عطارد کی مثبت قوتیں لئے طلوع ہو رہی ہیں۔ خاص طور پر جولائی اگست ستمبر اور اپریل مئی کے ماہ تعلیمی معاملات میں کامیابیوں کی نوید سننے کومل سکتی ہیں۔

جوزی طالب علم لڑکے اچھے گریڈز نمبروں اور میرٹ کے لئے بکثرت "رب زدنی علما" پڑھیں یا کسی بھی نماز کے بعد 313 بار اول وآخر 3-3 بار درود شریف کے ہمراہ پڑھیں سیارہ عطارد نحس ہو تو بدمزاجی بدکرداری بے عقلی بد زبانی کے خواص شخصیت میں پیدا ہونے لگتے ہیں۔ آپ کے بچوں کا برج جوزا ہے اوران کے مزاج میں تلخی پائی جاتی ہے۔ تعلیم میں دل نہیں لگتا۔ فضولیات میں دل خوش رہتا ہے تو جان لیں نحوست عطارد کی وجہ سے ایسا ہو رہا ہے۔

عطارد کی نحوست زائل کرنے کیلئے "لوح عطارد" ایک بہترین تحفہ ہے۔ جوزی افراد کیلئے بہت موزوں عمل ہے۔ کیونکہ جوزا افراد کا ذاتی سیارہ عطارد ہے۔ سال 2018 میں سیارہ عطارد کی نحس شعاعیں جولائی سے اکتوبر کے دورانئے میں ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران بگڑے ہوئے بچوں کے رویے میں انقلابی تبدیلی آنے کا واضح امکان ہے۔

نو روز کی نیک ساعتوں کے بعد (20 مارچ) جوزی لڑکے لڑکیوں کیلئے مبارک وقت آرہا ہے۔ اسی دوران رشتہ / منگنی / نکاح شادی کے معاملات طے پانے کا قوی امکان ہے۔ خاص طور پر 21 مارچ تا 20 جون کے دوران بندش رشتہ / شادی کی وجہ، شادی میں تاخیر کا شکار جوزی لڑکے لڑکیوں کی نصیب کشائی ہو رہی ہے۔

اس نیک دورانیئے میں پسند کی شادی یا ارینج میرج طے پا جانے کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ جوزی لڑکے لڑکیاں جن کے رشتے شادی میں تاخیر ہو رہی ہے اوران کی عمر 30 سال یا زائد ہوگئی ہے تو انہیں اپنا زائچہ بنوا کر چیک کرنا چاہیے کہ وہ کہیں " منگل یوگ " کا شکار تو نہیں ہیں۔ منگل یوگ ہو تو زائچے کے اہم گھروں میں سیارہ مریخ کا راج ہوتا ہے۔ مریخ نحس ہو تو مرد اور عورت ایک

دوسرے کو راس نہیں آتے۔ یہی وجہ ہے کہ رشتہ / منگنی ٹوٹ جاتی ہے۔

ایسے حالات میں بطور روحانی تدارک جوزی لڑکے لڑکیاں "لوح شادی" بنوا کر پاس رکھیں۔ جوزی لڑکے لڑکیاں اچھی جگہ یا پسند کی شادی کیلئے "یامعطی یارحیم" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کرنا معمول بنائیں (اول وآخر 3-3 بار درود شریف)۔

شادی شدہ جوزی خواتین وحضرات کیلئے نیا چڑھتا سال کئی گھریلو ناچاقیوں کو ختم کر رہا ہے۔ اس سال شریک حیات کے ساتھ تعلقات ملے جلے رہیں گے۔ سال کا آغاز 15 فروری سے 15 اپریل اور سال کے آخر 20 ستمبر سے 20 دسمبر کا دورانیہ بہت ساز گار ہے۔ اس دوران گھریلو جھگڑے نا چاقی کے مسائل حل ہونے کی طرف بڑھیں گے۔ جبکہ 15 مئی سے اگست کے دوران گھریلو ازدواجی گھریلو حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ چھوٹی سی بات سے غلط فہمی اور بدگمانی بڑھ سکتی ہے۔ نوبت علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ بہتر ہے کہ اچھے وقت کا انتظار کریں اور بلا وجہ لڑائی جھگڑوں میں اپنی توانائی ضائع نہ کریں۔

گھریلو ازدواجی مسائل کا شکار جوزی خواتین و حضرات کو چاہیے کہ "یاودودُ یاکبیرُ" کا ورد چینی پر دم کر کے 313 بار اول وآخر 3-3 بار درود شریف استعمال کریں۔ حصول مقصد کے لئے دعا کریں۔ میاں بیوی میں محبت وسلوک کیلئے بطور روحانی تدارک "لوح بندھن محبت" بنوا کر پاس رکھیں۔

جوزی خواتین وحضرات کیلئے سال نو 2018 میں سفر سے متعلقہ سیارے بہتر حالت میں ہیں۔ خاص طور پر 20 مارچ سے 21 اپریل اور 5 ستمبر سے 15 نومبر کے دوران سیرو سیاحت بیرون ملک سفر کے مواقع مل سکتے ہیں۔

وہ جوزی خواتین و حضرات جو روزگار رہائش، تعلیم کے لئے بیرون ملک سفر کی خواہش رکھتے ہیں ان کی یہ خواہش اس دورانیے میں ہوتی نظر آتی ہے۔ حج، عمرہ، زیارات روحانی سفروں کی خواہش رکھنے والے جوزی افراد کیلئے خوش خبری ہے کہ اس سال وہ اپنی مراد پوری کر سکیں گے۔ برج جوزا کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ جبکہ سفر سے متعلقہ سیارہ عطارد اور قمر ہیں۔ جوزی افراد

اپنے حاکم سیارے کے اثرات کی وجہ سے سیر و سیاحت اور سفر میں دلچسپی رکھتے ہیں

وہ جوزی افراد جنہیں ویزا / ریفیوزل یا سفر میں ناکامی کا سامنا ہے وہ جوزی افراد "یا واسع یا قاضی الحاجات" 313 بار کسی نماز کے بعد پڑھنا معمول بنائیں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) اور "لوح سفر وسیلہ ظفر" بنوا کر پاس رکھیں یا سفری کا غذات کے ہمراہ رکھیں۔

صحت و شفا کے حوالے سے نیا سال 2018 جوزی لوگوں کے لئے درمیانے درجے کا ہے۔ نحوست مریخ کی وجہ سے ذہنی جسمانی دباؤ کھچاؤ کے مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ بلڈ پریشر۔ ذہنی اعصابی امراض جنم لے سکتے ہیں۔ خاص کر 2018 کی دوسری سہ ماہی میں زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ مارچ، اپریل، مئی، جون کے دوران کسی قسم کے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ تھانہ کچہری کے مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔

کئی پرانے دوست دشمنی پر آمادہ ہو سکتے ہیں دفتری کاروبار مقام پر لین دین کے تنازعات کے باعث لوگوں سے بلاوجہ تکرار و بحث کی وجہ سے بات بڑھنے کا امکان ہے۔

بہتر ہے کہ جذبات کو سنبھال کر رکھیں۔ اکتوبر، نومبر کے ایام صحت کے حوالے سے سازگار ہیں۔ مختلف دیرینہ امراض میں شفا حاصل ہونے کا امکان ہے

بہتر صحت و شفاء کیلئے جوزی افراد کسی نماز کے بعد "یا شافی" 100 بار

"سلام قولا من رب رحیم"

100 بار اول آخر 3-3 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

جوزی افراد کا متعلقہ سیارہ عطارد ہے۔ ہر نگینے کا اپنا حاکم سیارہ ہوتا ہے۔ نگینہ وہ پہننا چاہیئے جس نگینے کا حاکم سیارہ آپ کے ذاتی سیارے کے مطابق ہو۔ جوزی لوگوں کا حاکم سیارہ عطارد ہے۔ ان کیلئے "لیپس لازولی" سٹون بہت بہتر ہے۔ اس سٹون کا حاکم سیارہ عطارد ہی ہے۔ بہتر ہے کہ نگینہ عطارد کے دن (بدھ) عطارد کی ساعت میں عطارد سے متعلقہ نمبر کے وزن کے مطابق پہنیں۔ انشا اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

"یا سلام یا شافی"

جوزی خواتین و حضرات کیلئے 2018 کا سال اس لحاظ سے لکی ہے کہ اس سال انہیں معاشی طور پر کئی بہتر مواقع مل سکتے ہیں۔

خاص طور پر 20 مارچ سے 15 جون تک کے دورانئے میں معاشی فوائد ملنے کا امکان ہے۔ وہ جوزی افراد جو پرائز بانڈز کے ذریعے حصول انعام کے خواہش مند رہتے ہیں۔ ان کیلئے خوش خبری ہے کہ اس سال 2018 میں ان کو انعام حاصل ہوسکتا ہے۔

حصول انعام کے امکانات کو بڑھانے کیلئے جوزی خواتین و حضرات "یا نافع یا واسع" 313 بار کسی نماز کے بعد ورد کریں۔ (اول وآخر 3-3 بار درود شریف) اور روحانی عمل "لوح انعامی بانڈ" بنوا کر اپنے پاس رکھیں

زمین جائیداد کا کام کاروبار کرنے والے (پراپرٹی ڈیلرز) کیلئے سال 2018 بہت بہتر ثابت ہوگا۔ اس دوران اچھی ڈیلز ہونے کا امکان ہے۔ اس حوالے سے 15 مارچ سے 15 مئی کا دورانیہ زیادہ نفع بخش ہوسکتا ہے۔ وہ جوزی خواتین وحضرات اپنا ذاتی گھر بنانے یا پلاٹ وغیرہ خریدنے کیلئے کوشاں ہیں۔ انہیں جولائی سے ستمبر کے دورانیئے میں کامیابی مل سکتی ہے۔

ذاتی گھر کے حصول کیلئے جوزی افراد کسی نماز کے بعد "یا مالک یا والی" 100 بار پڑھنا معمول بنائیں۔ اول آخر 3-3 بار درود شریف "لوح سائبان" بنوا کر پاس رکھیں "لوح سائبان" اللہ کے نام "یا مالک" اور آیت مبارکہ

"واللہ جعل لکم بیوتکم سکنا"

ترجمہ: اللہ نے تمہارے لئے تمہارے گھروں کو جائے سکون بنایا

عمومی خیر و برکت کے حصول کیلئے جوزی افراد سورۃ لقمان اور سورۃ فرقان کی تلاوت بمعہ ترجمہ روزانہ (کم از کم ایک رکوع) پڑھنا معمول بنائیں۔

جوزی افراد سے متعلقہ اسم اعظم اسماء الحسنی "یا علی یا عظیم" ہیں۔ یہ اسماء الحسنی بکثرت یا 1100 بار یا 313 بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) کے ہمراہ پڑھیں۔

اپنے برتھ سٹون کے تعین کے لئے پیدائشی سٹون کا زائچہ بنوائیں۔ بفضل تعالی نیا سال مجموعی طور پر جوزی لوگوں کیلئے بہتر ہے۔

## لوح نرینہ

لوح نرینہ رلوح اولاد نرینہ (بیٹا) کے حصول کے لیے خصوصی روحانی عمل ہے۔ بفضل تعالی لوح کی برکت سے مراد پوری ہوگی۔



# برج سرطان

## ﴿سیارہ قمر Moon﴾

### 22 جون تا 23 جولائی

### خوشیوں شادمانیوں کا سال

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کی بدولت نیا سال 2018 شروع ہو رہا ہے۔ بفضل تعالیٰ نیا سال برج سرطان والوں کے لئے خوشیوں شادمانیوں کے پیغامات لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔

سیاروں کی نحوستوں اور گردشوں کے باعث سرطانی خواتین وحضرات کو پچھلے 3 سال سے مختلف قسم کے مسائل پریشانیوں کا سامنا ہے ان کو 2019 کی پہلا سہ ماہی کے آغاز سے ہی بہتر حالات کی نوید مل رہی ہے۔ شمس وقمر کے نیک و مبارک اثرات آپکے زائچے کو روشن کررہے ہیں۔

سرطانی افراد جو کاروبار سے وابستہ ہیں۔ انہیں کاروباری معاملات میں استحکام ملنے کا امکان ہے۔ خاص طور پر 15 فروری سے 15 اپریل کے دورانیئے میں اشیاء کی فروخت میں اضافہ اور نفع بڑھ سکتا ہے۔

سرطانی افراد جو کاروباری تعلقات کی وجہ سے سخت پریشان ہیں۔ ان کیلئے یہ ساعتیں خیر و برکت ترقی کی نشاندہی کر رہی ہے۔ کاروبار بڑھانے اور نئی شراکت داری یا سرمایہ کاری کیلئے مارچ اپریل کے ماہ اہم ہیں۔

ملازمت پیشہ سرطانی افراد جو اچھی ملازمت کے حصول کیلئے سرگرداں ہیں۔ یا عرصہ دراز سے ایک ہی سیٹ پر کام کر رہے ہیں اور افسران کی جانب سے پروموشن نہیں دی جا رہی انہیں اس سال اگست سے 15 اکتوبر کے دوران خوشخبری مل سکتی ہے۔ حسب منشا گریڈ پوزیشن کی خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ کشادگی رزق کے لئے سرطانی افراد کسی نماز کے بعد

"ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب "

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

100 بار ورد کریں اور حصول مقصد کیلئے دعا کریں۔ خیر و برکت خوشی کیلئے 'لوح مشتری' کا روحانی عمل سرطانی فراد کے لئے بہت موثر ہے۔ سال 2018 کی نیک شعاعیں سرطانی افراد کی زندگیوں میں خوشیوں کے کئی پیغامات لا رہی ہیں۔

غیر شادی شدہ سرطانی لڑکے لڑکیوں کیلئے 2018 کی دوسری سہ ماہی 15 اپریل سے 15 جون کا دورانیہ بہت مبارک ہے۔ اس دوران اچھی جگہ رشتہ شادی منگنی وغیرہ کے امکانات روشن ہیں۔

پسند کی شادی کے خواہش مند سرطانی لڑکے لڑکیاں خاطر جمع رکھیں زہرہ۔ قمر کی نیک ساعتوں کے اثرات کے باعث 15 مئی سے 15 جون کے دوران کامیابی نصیب ہوسکتی ہے۔ شادی میں آسانی اور جلد شادی کے لئے سرطانی لڑکے لڑکیا کسی نماز کے بعد "یالطیف یارحیم یاکریم " 313 بار ورد کریں اول وآخر 3-3 بار درود شریف۔

برج سرطان والے سیارہ مریخ کے نحس اثرات سے بہت متاثر ہوئے ہیں۔ منگل یوگ کے اثرات زائچے میں آجائیں۔ شادی رشتے میں بلاوجہ رکاوٹ بندش آجاتی ہے۔ شادی میں تاخیر ہوتی چلی جاتی ہے۔ منگلیشی لڑکے لڑکی کی شادی 32 سال کی عمر تک تاخیر میں چلی جاتی ہے۔

اگر آپ سرطانی ہیں اور آپ کی شادی 30 سال تک کی عمر ہونے کے باوجود نہیں ہو رہی تو آپ زائچہ شادی بنوا کر چیک کروائیں کہ کہیں آپ منگلیش تو نہیں ہیں۔ اگر ایسا ہے تو روحانی تدراک کیلئے "لوح شادی" بنوا کر پاس رکھیں۔

سرطانی شادی شدہ جوڑوں کیلئے نیا سال 2018 ملے جلے اثرات لئے آرہا ہے۔ سال کے شروع میں ہی چھوٹے چھوٹے معاملات پر اختلافات کے باعث گھریلو ازدواجی الجھنیں بڑھ سکتی ہیں۔ خاص طور پر جنوری کے آخر اور فروری ۔ مارچ کے دوران نحوست سیارگان کے اثرات کے باعث گھریلو ناچاقی پیدا ہوسکتی ہے۔ اس دوران بلاوجہ بات بڑھانے سے گریز کریں۔ اور صلح صفائی کا رویہ اختیار کریں۔ اگست ستمبر اکتوبر کے ماہ اس حوالے سے مثبت اثرات کے حامل ہیں۔

اس دوران شریک حیات سے تعلقات میں کشیدگی ختم ہونے کا امکان ہے۔ اولاد اور شریک حیات کی جانب سے تعاون کے جذبات ملیں گے۔ سیارگان کے بہتر اثرات کی وجہ سے بہت سے نئے لوگوں سے دوستی کی مواقع مل سکتے ہیں۔ ناراض افراد سے صلح ہونے کی نوید کئی دشمن یا اختلاف رکھنے والے دوستی کا ہاتھ بڑھائیں گے۔ گھریلو تلخ عادات میں کمی آئے گی۔

شریک حیات کا رویہ تلخ ہو رہا ہو۔ باہمی اعتماد و محبت میں کمی آ رہی ہو تو سرطانی خواتین و حضرات کو چاہیے کہ کسی نماز کے بعد "یا جامع یا ودود" 313 بار ورد کریں۔ اول و آخر 3-3 بار درود شریف۔ بطور روحانی امداد "لوح حب و تسخیر و بندھن" بنوا کر پاس رکھیں۔ یہ لوح مبارکہ گھریلو ازدواجی الجھنوں کا بہترین روحانی حل ہے

آپ کا برج سرطان ہے اور حاکم سیارہ قمر ہے۔ قمر کو سفر کا سیارہ بھی کہا جاتا ہے۔ قمری و سرطانی کا رجحان سیر و سیاحت بیرون ملک کی طرف خاص طور پر ہوتا ہے۔ اس سال 2018 میں 15 جولائی سے 15 ستمبر اور 20 نومبر سے 20 دسمبر تک کا وقت بیرون ملک سفر کے حوالے سے بہت موافق ہے اس دوران امیگریشن، حصول ویزا، بیرون ملک سفر میں کامیابی مل سکتی ہے۔ سرطانی خواتین و حضرات جن کو بیرون ملک جانے میں ناکامی رفیوژل کا سامنا ہے ان کیلئے خوشخبری ہے کہ 2018 کے ان مبارک دنوں میں انہیں سفر کرنے کے مواقع مل سکتے ہیں

سرطانی خواتین و حضرات بیرون ملک سفر میں کامیابی کیلئے "یا واسع یا ناصر" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کریں اول و آخر 3-3 بار درود شریف بطور روحانی امداد "لوح سفر وسیلہ ظفر" بنوا کر پاس رکھیں یہ لوح مبارکہ آیت سفر سے تیار کی جاتی ہے۔ یہ لوح سفری مسائل رکاوٹوں کا موثر و مجرب روحانی حل ہے۔

حج و عمرہ زیارات اور دیگر روحانی سفروں کیلئے خواہش مند سرطانی افراد کیلئے خوشخبری ہے کہ اس سال 2018 میں آپ کی یہ نیک مراد پوری ہو سکتی ہے۔ اکیلے یا فیملی کے ہمراہ روحانی سفر پر جانے کی سعادت مل سکتی ہے۔ سرطانی افراد اپنے سٹار سے متعلقہ پڑھائی باقاعدگی سے کریں۔ برج سرطان سے متعلقہ اسماالحسنی "یا رحمٰن یا رحیم" ہیں کسی

نماز کے بعد 313 بار یا 1100 بار اول آخر درود شریف 3-3 بار ورد کریں اور حصول مقاصد کے لئے دعا فرمائیں۔ انشا اللہ کامیابی نصیب ہوگی۔ آمین

سرطانی خواتین و حضرات کو اس سال اپنی صحت پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ قمری شعاعوں کی کمزوری کی باعث سال کی ابتدائی اور وسط سہ ماہی میں صحت میں کمی آسکتی ہے۔ صحت کو برقرار رکھنے کیلئے خون کی حدت (بلڈ پریشر) کو کنٹرول میں رکھیں۔ نمک مرچ، مصالحے دار اشیاء بازاری کھانوں سے اجتناب کریں۔

سرطانی افراد کا حاکم سیارہ قمر ہے۔ جو صحت و شفا سے تعلق رکھتا ہے۔ قمر کا ذاتی رنگ سفید ہے۔ سرطانی خواتین و حضرات اپنی صحت کو قائم رکھنے کیلئے سفید اشیاء مثلاً دودھ، دہی، کھیر وغیرہ استعمال ضرور کریں۔ عمومی صحت کو قائم رکھنے کیلئے کسی نماز کے بعد "یا شافی یا سلام" 100 بار ورد کریں اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں

سرطانی افراد کو لکی سٹون ضرور پہننا چاہیئے برج سرطان کا حاکم سیارہ قمر ہے اس لحاظ سے "مون سٹون" سرطانی لوگوں کو بہت راس آتا ہے۔ اس کے علاوہ موتی بھی سرطانی لوگوں کے موافق نگینہ ہے۔

سرطانی طالب علموں کے لئے نیا سال 2018 ملے جلے نتائج دے رہا ہے۔ سال کی ابتدا میں جنوری تا اپریل کمزوری سیارگان کے باعث تعلیمی میدان میں خاطر خواہ نتائج ملنے کا امکان کم ہے۔ یہ کمزور رزلٹ مشکلات پیدا کرسکتا ہے۔

15 جولائی سے 15 اکتوبر کے دوران تعلیمی سیارگان کی پوزیشن ہونے سے ناکام سرطانی طالب علموں کو کامیابی مل سکتی ہے۔ تعلیمی ناکامی کو کامیابی میں بدلنے کیلئے سرطانی طالب علم کسی نماز کے بعد "یا علیم یا فاتح" کا 313 بار ورد کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف)۔

عطارد علم و ذہانت تعلیم سے متعلقہ سیارہ ہے۔ عطارد نحس چل رہا ہو تو ذہنی۔ دماغی۔ اعصابی کمزوری پیدا ہوتی ہے۔ تعلیم میں ناکامی کا سامنا ہوتا ہے۔ ایسے سرطانی طالب علم جو باوجود کوشش کے امتحانات میں اچھی کارکردگی نہیں دکھا سکتے، یادداشت کمزور ہو جاتی ہے انہیں چاہیئے کہ بطور روحانی تدارک "لوح عطارد تعلیمی" بنوا کر پاس رکھیں۔

سرطانی خواتین و حضرات جو پرائز بانڈز کے ذریعے اپنی قسمت آزمائی کرتے رہتے ہیں۔ ان کیلئے خوش خبری ہے کہ سال 2018 میں انعام کے حصول کی خواہش پوری ہوسکتی ہے۔ مارچ کے وسط سے جون کی ابتدا کے دورانیئے میں آپ کی خوش قسمتی کے سیارے اچھی حالت میں ہیں۔ اس دوارن حصول انعام کا موقع مل سکتا ہے۔

جس طرح کسی بھی درخت پر مناسب پانی، روشنی، کھاد ادویات کا استعمال کیا جائے تو اس کی نشو ونما اچھی ہوتی ہے۔ اور بہتر نتائج ملتے ہیں۔ اسی طرح حصول انعام کے لئے روحانی کاوش کی جائے تو کامیابی کے امکانات بہت روشن ہو جاتے ہیں۔ سرطانی افراد کشدگی رزق وحصول انعام کیلئے۔آیت مبارکہ

"ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب "

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

کا ورد کسی نماز کے بعد یا کسی وقت 100 بار کریں (اول و آخر درود شریف 3-3 بار پڑھیں) بطور روحانی امداد "لوح انعامی بانڈ" بنوا کر پاس رکھیں۔

وہ سرطانی افراد جو پلاٹ خرید چکے ہیں۔ لیکن وسائل کی کمی یا کسی وجہ سے ذاتی گھر تعمیر نہیں کر پا رہے۔ یا وہ لوگ جن کے پاس نہ پلاٹ ہے نہ ہی کوئی ایسے وسائل سرمایہ ہے کہ اپنا گھر تعمیر یا خرید سکیں۔ ان کیلئے خوشی کی بات ہے کہ 20 اپریل سے 20 جولائی کے دورانیئے میں سازگار حالات مل سکتے ہیں۔ اس دوران آپ کا اپنا ذاتی گھر بنانے کا خواب تعبیر پا سکتا ہے۔ ذاتی گھر امکان کے حصول کیلئے "یامالک یاوالی" کا ورد 313 بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) کسی بھی نماز کے بعد کریں اور "لوح سائباں" بنوا کر پاس رکھیں۔ یہ لوح اللہ کے نام "یامالک" اور آیت مبارکہ: ترجمہ۔ اللہ نے تمہارے لئے تمہارے گھروں کو جائے سکون بنایا کے مطابق تیار کی جاتی ہے۔

آپ کے برج سے متعلقہ سیارہ قمر ہے۔ قرآن پاک کی ایک سورۃ مبارکہ قمر سے منسوب کی گئی ہے۔ سرطانی افراد عمومی خیر و برکت کامیابی کیلئے "سورۃ قمر اور سورہ فتح" روزانہ بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں

اولاد کے حوالے سے نیا سال 2018 بہت بہتر اثرات لا رہا ہے۔

سرطانی افراد کے بچے جو تعلیم پر توجہ نہیں دیتے اور سیر و تفریح کھیل کود۔ کمپیوٹر گیمز میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔ ان کیلئے مشورہ ہے کہ روحانی عمل کے ذریعے ان مسائل کا حل آپ خود بھی کر سکتے ہیں۔

بروز پیر نماز فجر کے بعد یا بروز اتوار نماز عشاء کے بعد قبلہ رخ ہو کر "سورہ رحمٰن" بمعہ ترجمہ تلاوت کریں جب جب "فبای الا و ربکما تکذبن" آئے پانی پر دم کریں اور یہ پانی بچوں کو پلائیں۔

انشاءاللہ ان کی ذہنی، تعلیمی کارکردگی بہتر ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ روحانی امداد کے طور پر "لوح عطارد تعلیمی" ان کے نام کے مطابق تیار کروا کر پاس رکھیں۔

نیا سال 2018 عمومی طور پر سرطانی خواتین و حضرات کے لئے بہت سے اچھے امکانات و اثرات پیدا کر رہا ہے۔ وہ مشکلات رکاوٹیں جن کا سامنا سرطانی لوگوں کو پچھلے چند سالوں سے رہا ہے۔ ان کو اس سال ان مشکلات سے نجات مل جائے گی۔ آمین۔ بفضل تعالیٰ حالات بہتری کی جانب جائیں گے۔

## لوح فروختگی

اگر کوئی مکان / دوکان فروخت کرنے میں رکاوٹ آ رہی ہو۔ باوجود کوشش کے زمین جائیداد کا اچھا ریٹ نہ مل رہا ہو۔ بلا وجہ تاخیر کی وجہ سے نقصان ہو رہا ہو۔ ان حالات میں زمین / جائیداد / مکان دوکان کی جلد از جلد اچھی قیمت پر فروختگی کے لیے کامیاب مجرب عمل ہے۔

وہ افراد جو اپنی وراثتی جائیداد / زمین کو فروخت کرنے میں مشکلات کا شکار ہیں یا وہ پراپرٹی ڈیلرز / انویسٹرز یا ٹھیکے دار بلڈرز جو بنے بنائے گھروں دوکانوں کا کام کرتے ہیں۔ ان کو اکثر کوئی مکان گھر پلازہ فروخت کرنے میں رکاوٹ بندش محسوس ہوتی ہے۔ ان کے لیے بفضل تعالیٰ یہ لوح فروختگی بہت مفید ہے۔

بہت سے پراپرٹی ڈیلرز، بلڈرز اور ذاتی گھر دوکان فروخت کرنے والوں نے اس لوح کی برکت سے فائدہ اٹھایا ہے۔

جائیداد ڈیفنس میں ہو یا کسی گنجان آباد علاقے میں، زرعی زمین ہو یا شہری اراضی ''لوح فروختگی'' زمین کو جلد از جلد اچھی قیمت پر فروخت کرنے کے لیے بہت طاقتور عمل ہے۔

ہدیہ لوح دھات پر 5000 روپے

ہدیہ لوح کارڈ پر 2500 روپے




# برج اسد

## ‹سیارہ شمس Sun›

### 24 جولائی تا 23 اگست

### نئے دور کا سال

نئے سال 2018 کی چمکتی دمکتی کرنیں آپ کی زندگی میں خوشی و خوشحالی بکھیرتی ہوئیں افق پر ظاہر ہو رہی ہیں۔

اسدی لوگ پچھلے 3 سے 4 سال سے گردش سیارگان کا شکار ہیں۔ ان کیلئے عافیت وخوشگواریت کا مقام ہے کہ یہ سال ان کے سابقہ دکھوں کے مداوا کرنے کا کام کرے گا۔

اسدی خواتین و حضرات کو پچھلے چند سال کی نحوست و گردش نے بہت کمزور کر دیا ہے۔ خاص طور پر کاروباری افراد قرض اور نقصانات کے بوجھ تلے آ گئے ہیں۔ ان سب اسدی کاروباری افراد کے لیے خوشخبری ہے کہ مشتری، شمس، زہرہ کی نیک و مبارک ساعتیں آپکے زائچے کو روشن کر رہی ہیں۔ انشا اللہ سال کی ابتدائی سہ ماہی جنوری۔ فروری میں ہی کاروبار میں کشادگی محسوس ہوگی نئے آرڈر ملیں گے نفع میں اضافہ ہوگا۔

کاروبار میں وسعت کا قوی امکان ہے۔ ملازمت یا جاب کرنے والے اسدی افراد کو ملازمت میں ترقی جون سے ستمبر کے دوران مل سکتی ہے۔ معاشی ترقی خوشحالی کیلئے اسدی افراد وخواتین بکثرت

"یارزاق یامسبب الاسباب"

کسی نماز کے بعد 313 بار اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں۔

اسدی افراد کا حاکم سیارہ شمس ہے۔ انکے لئے وہ نگینہ بہتر ہوگا جس نگینے کا ذاتی سیارہ بھی شمس ہو۔ اس لحاظ سے اسدی خواتین و حضرات کے لئے 'یاقوت' بہترین انتخاب ہے۔

مارکیٹ میں جعلی نگینوں کی بھرمار ہے۔ اصل یاقوت اگر 5000 میں ملتا ہے تو

جعلی یاقوت (رنگ کیا شیشے والا) 500 روپے میں مل جاتا ہے۔ بہتر ہے کہ اصل سٹون پہنا جائے۔ اور کسی ماہر کے مشورے سے ایسا کیا جائے۔ یا یورپ میں شادی کے موقع پر یاقوت کی انگوٹھی دی جاتی ہے۔ یاقوت کا محبت وخلوص کا نگینہ کہا جاتا ہے۔

غیر شادی شدہ اسدی افراد جن کو پچھلے کئی سال سے شادی کی بندش کا سامنا ہے۔ ایسے اسدی لڑکے لڑکیوں کو اس سال 2018 کی دوسری سہ ماہی اپریل مئی جون میں رشتے شادی میں آسانی کامیابی مل سکتی ہے خاص طور پر 15 اپریل سے 15 مئی کے دوران حسب منشا رشتہ شادی منگنی وغیرہ طے پانے کا امکان ہے۔

اسدی افراد کا حاکم سیارہ شمس ہے۔ 21 مارچ کے بعد شمسی قوت میں اضافے کی وجہ سے آپکے زائچے میں خوش قسمتی کی روشنی پڑ رہی ہے۔ اسدی لڑکیاں لڑکے جن کی شادی عرصہ دراز سے رکی ہوئی ہے۔ وہ اپنا شادی کا زائچہ بنوا کر جانیں کہ شادی میں تاخیر کی کیا وجہ ہے؟

کسی منگل یوگ یا زحل یوگ کی وجہ سے شادی میں رکاوٹ تو نہیں آرہی۔ اگر منگلیشی بندش ہے تو اسے ختم کرنا بہت ضروری ہے۔ بصورت دیگر منگلی یوگ ایسی نحوست پیدا کرتا ہے۔ کہ رشتہ شادی ٹوٹ جاتی ہے۔ یوگ کی وجہ سے لڑکی کی عمر 32 سال سے زائد عمر میں ہوتی ہے۔ منگل یوگ کا پہلا پڑاؤ 32 سال بعد ہوتا ہے۔ یعنی شادی 32 سال کے بعد ہوتی ہے۔

شادی میں آسانی کامیابی کیلئے اسدی افراد روزانہ کسی نماز کے بعد "یارحیم یاکریم یارحمٰن" کا ورد 313 بار یا 100 بار معمول بنائیں (اول وآخر 3-3 بار درود شریف) اور 'لوح شادی' بنوا کر پاس رکھیں۔

اسدی شادی شدہ خواتین و حضرات کے لئے نیا سال کئی مشکلات لئے آرہا ہے۔ اپریل سے جون اور اگست سے اکتوبر کے دوران ازدواجی گھریلو مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ شریک حیات سے بلا وجہ چھوٹے چھوٹے معاملات پر اختلافات شدید ہو سکتے ہیں۔ بہتر ہے اس دوران تحمل و معاملہ فہمی سے کام لیں۔

نحوست سیارگان کے اثرات کی وجہ سے اسدی افراد کی گھریلو زندگی متاثر ہوسکتی

ہے۔ اسدی افراد کو چاہیئے کہ باہمی محبت سلوک کے لئے "یا جامع" کا ورد کسی نماز کے بعد 313 بار کریں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھائی چینی یا کسی میٹھی شے پر دم کر کے استعمال کریں۔ بطور روحانی امداد "لوح بندھن حب وتسخیر" بنوا کر پاس رکھیں۔ نومبر دسمبر میں سیارگان کی نحوست کم ہونے کی وجہ سے کشیدگی میں کمی آسکتی ہے۔

بیرون ملک سفر کی خواہش رکھنے والے اسدی خواتین و حضرات خاطر جمع رکھیں۔ اس سال آپ کو سفر میں کامیابی مل سکتی ہے۔ دوسری سہ ماہی مئی جون اور جولائی کے ماہ اس حوالے سے اہم ہیں۔

وہ اسدی خواتین و حضرات جن کو حصول ویزہ، امیگریشن میں رفیوژل کا سامنا ہے اس سازگار وقت میں انکی مشکل ختم ہو سکتی ہے۔ سفر میں آسانی کامیابی کیلئے اسدی افراد کسی نماز کے بعد "وارض اللہ واسعہ" ترجمہ: اور اللہ تعالی کی زمین وسیع ہے۔ 100 بار پڑھیں۔ اول و آخر 8-7 بار درود شریف پڑھیں۔ بطور روحانی امداد "لوح سفر وسیلہ ظفر" بنوا کر پاس رکھیں۔

یہ لوح مبارکہ سفر کی اس آیت کے مطابق تیار کی جاتی ہے۔ یہ لوح مبارکہ سفر کیلئے بہت مجرب اور آزمودہ روحانی عمل ہے۔

اسدی طالب علموں کے تعلیم کا سیارہ اس سال بہتری کی جانب گامزن ہے۔ تعلیمی سیارے کی نحوست کے باعث بہت سے اسدی سٹوڈنٹس پچھلے 2 سالوں سے گوناگوں تعلیمی مسائل ناکامیوں کا شکار ہیں۔ تیاری کے باوجود امتحانات میں یاداشت کام نہیں کرتی۔ جس کی وجہ سے رزلٹ خراب ہو جاتا ہے

اسدی سٹوڈنٹس کو چاہئے کہ تعلیمی کارکردگی بہتر بنانے کیلئے کسی نماز کے بعد "یاعلیم رب زدنی علما" 100 بار پڑھنا معمول بنائیں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف)

تعلیم سے متعلقہ سیارہ عطارد ہے۔ عطارد نحس ہو تو پڑھائی میں جی نہیں لگتا۔ فضول تفریحات میں وقت گزارنے کو دل کرتا ہے۔ نحس اثرات کی وجہ سے کمپیوٹر گیمز، دوستی یاری، سگرٹ، موٹر سائیکلنگ میں اسدی سٹوڈنٹس وقت ضائع کرنے لگے ہیں۔ مزاج عادات میں تلخی آجاتی ہے۔ بلا وجہ غصہ آنے لگتا ہے۔

ان حالات میں حصول کامیابی کیلئے نحوست

سیارگان کا تدارک ضروری ہے۔

اسدی افراد بطور روحانی تدارک "لوح عطارد تعلیمی" بنوا کر پاس رکھیں۔

اسدی خواتین وحضرات کا نشان شیر ہے عموماً اسدی لوگ اچھی صحت ڈیل ڈول کے مالک ہوتے ہیں۔ اس سال 2018 میں اسدی افراد کے صحت کے سیارے بہتر حالت میں ہیں۔

سال کی دوسری سہ ماہی (اپریل مئی جون) کے دوران صحت کے معاملات میں نسبتاً احتیاط کی ضرورت ہے۔ معدے، اعصابی امراض کا سامنا ہوسکتا ہے۔

15 نومبر سے 15 دسمبر کے دوران بازاری کھانوں یا مرغن کھانوں کی وجہ سے فوڈ پوائزنگ ہوسکتی ہے۔ فاسٹ فوڈ اور سافٹ ڈرنکس اسدی افراد کو بہت نقصان دے سکتے ہیں۔

وہ اسدی خواتین وحضرات جنہوں نے قسمت آزمائی کے لئے پرائز بانڈز اپنے پاس رکھے ہوئے ہیں۔ لیکن کبھی قسمت نے یاوری نہیں کی۔ ان کیلئے خوشی کی بات یہ ہے۔ کہ اس سال 2018 میں "خوش قسمتی کی دستک" آپ کے دروازے پر ہونے والی ہے۔

سیارہ مشتری، شمس اور دیگر سیارگان اچھی حالت میں ہوں تو معاشی معاملات میں بڑی کامیابی مل جاتی ہے۔

اس سال بفضل تعالی اپریل مئی جون جولائی کا دورانیہ آپ کیلئے بہت لکی ہے۔ اس دوران حصول انعام کی خواہش حقیقت بن سکتی ہے۔ اسدی افراد کو روحانی مشورہ ہے کہ وہ کشادگی رزق اور حصول انعام کیلئے "یاواسع یارزاق" کا ورد کسی نماز کے بعد 313 بار اول و آخر 3-3 بار درود شریف کرنا معمول بنائیں اور "لوح انعامی بانڈ" بنوا کر پاس رکھیں۔

اسدی افراد جو زمین جائیداد کے کام میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ انہیں اس سال اپریل سے جو اور ستمبر سے دسمبر کے دوران سازگار حالات حاصل رہیں گے۔ زمین، جائیداد سے خاصا نفع حاصل ہوسکتا ہے۔ ذاتی گھر / مکان کے خواہش مند اسدی خواتین، حضرات کیلئے خوشخبری ہے کہ زمین جائیداد سے متعلقہ خوش قسمتی آپ کے قریب آچکی ہے۔

بفضل تعالی اس سال 2018 مارچ اپریل مئی جون کے دوران ذاتی گھر

یا مکان سے متعلقہ خواب شرمندہ تعبیر ہو سکتا ہے۔ اسدی افراد ذاتی گھر جائیداد کے حصول کیلئے کسی بھی نماز کے بعد "یا مالک" 313 بار ورد (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) معمول بنائیں اور 'لوح سائبان' بنوا کر پاس رکھیں۔

برج اسد والوں سے متعلقہ ستارہ شمس ہے۔ اسدی خواتین و حضرات کو وہ نگینے خاص طور پر راس آتے ہیں جن کا ذاتی سیارہ شمس ہی ہو۔ اس لحاظ سے برج اسد والوں کیلئے 'یاقوت' لکی سٹون ہے۔

یہ اسدی افراد کا برتھ سٹون بھی ہے۔ ہلکے گہرے مہرون کلر میں یاقوت کا نگینہ اسدی خواتین و حضرات انگوٹھی یا لاکٹ میں بنوا کر پہنیں ادارہ کشف روحانی سے یہ نگینہ مناسب ہدیہ پر مفت تحائف حاصل کیا جا سکتا ہے۔

برج اسد سے متعلقہ اسماء الحسنیٰ 'یاحی یاقیوم' 1100 بار بار 313 بار یہ اسماء الحسنیٰ ورد کریں۔ اول و آخر 11-11 بار درود شریف اسدی افراد سے متعلقہ ستارہ شمس ہے۔ قرآن پاک میں ایک سورۃ مبارکہ 'سورۃ شمس' کا نام سیارہ شمس پر رکھا گیا ہے اسدی افراد عمومی خیر و برکت فتح و نصرت کامیابی کیلئے روزانہ سورۃ شمس اور سورہ فتح بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں۔

عمومی طور پر سال نو 2018 اسدی خواتین و حضرات کیلئے بہتر سال ثابت ہو گا (انشاءاللہ)

## لوح خوبصورتی (جمال)

چہرے کو کیل مہاسوں، چھائیوں، داغ دھبوں، نشانات، جلدی امراض سے پاک کرنے کے لیے اور خوبصورتی کو قائم اور بحال رکھنے کے لیے شیشے پر لوح خوبصورتی (جمال) بنوائیں۔ روزانہ دیکھیں۔

بفضل تعالیٰ بھرپور نکھار حاصل ہو گا۔ وہ بچیاں جن کے چہرے پر نشانات یا رنگت کی وجہ سے شادی رشتے میں رکاوٹ آ رہی ہو یا وہ خواتین جن کی گھریلو زندگی میں اس وجہ سے تلخی آ رہی ہو ان کے لیے انتہائی مفید روحانی عمل ہے۔

لوح خوبصورتی اللہ تعالیٰ کے پاک ناموں یا جمیل یا جمال اور آیت مبارکہ "اللہ جمیل ویحب الجمال" سے تیار کی جاتی ہے۔ اس لوح مبارکہ کی برکت سے بفضل تعالیٰ بے مثال حسن جمال حاصل ہو گا۔ لوح حاصل کرنے کے لیے ادارہ کشف روحانی سے رابطہ کریں۔

ہدیہ 3000 روپے ہے




# برج سنبلہ

## (سیارہ عطارد Mercury)

24 اگست تا 23 ستمبر

کامیابیوں کا سال

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نیا سال سنبلی خواتین و حضرات کیلئے بہت سی کامیابیاں کامرانیاں لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔

برج سنبلہ والوں کے معاشی معاملات اس سال کے آغاز کی پہلی سہ ماہی (جنوری تا مارچ) میں خاص طور پر بہتر ہوتے نظر آرہے ہیں۔ مشتری، شمس، زہرہ کے اثرات زائچے میں خوش قسمتی کے یوگ بنا رہے ہیں۔ اس کاروبار سے منسلک سنبلی افراد کو اس سال 2018 میں کاروباری نفع میں اضافے کا واضح امکان ہے۔ کاروبار میں مزید وسعت کیلئے کسی دوست یا افراد کا تعاون حاصل ہوسکتا ہے۔ پارٹنر کے انتخاب میں خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔ یہ شراکت دار بہت سے نقصان کا باعث بھی بن جاتے ہیں۔

سنبلی افراد کو پچھلے سال جن گردشوں کا سامنا رہا ہے۔ بفضل تعالیٰ اس سال ان نحوستوں گردشوں سے نجات ملنے کا وقت آگیا ہے۔

جولائی سے ستمبر کا دورانیہ کاروباری معاملات کے لحاظ سے بہت سازگار رہے۔ وہ سنبلی لوگ جو کوئی نیا کاروبار یا وسعت بزنس کے خواہاں ہیں۔ ان کیلئے یہ مناسب وقت ہے۔ کشادگی رزق کیلئے سنبلی افراد نماز کے بعد 'ان اللہ یرزق من یشا بغیر حساب'

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے۔

ایک تسبیح 100 بار ورد کریں اول و آخر 3-3 بار درود شریف۔

ملازمت پیشہ سنبلی خواتین و حضرات کیلئے خوشخبری ہے کہ ملازمت میں ترقی کے مواقع اس سال کے اپریل، مئی، جون کے دوران ملنے کا امکان ہیں۔ وہ سنبلی جو کسی

اچھی ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کیلئے جولائی اگست کا دورانیہ سازگار ہے۔

بہتر ملازمت کے حصول کیلئے سنبلی افراد "یامسبب الاسباب" کا ورد 900 بار روزانہ کسی نماز کے بعد کریں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف)۔

سیارہ مریخ کی نحوست کے باعث پچھلے کئی برسوں سے سنبلی لڑکے لڑکیاں شادی میں رکاوٹ تاخیر کا شکار ہیں۔ نحوست سیارگان کی وجہ سے شادی رشتے کے معاملات میں کوئی خاص پیش رفت نہیں ہو پا رہی۔ سنبلی لڑکے لڑکیوں کے لئے خوشی کی خبر ہے کہ اس سال 2018 میں شادی میں مسائل رکاوٹوں سے خلاصی مل جائے گی خاص طور پر 15 اپریل سے 8 جون کے دوران حسب منشا رشتہ شادی منگنی وغیر کا امکان ہے۔

منگل یوگ کی وجہ سے جن لڑکیوں کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہے ان کو جولائی تا اگست کے دوران بندش مریخ سے نجات مل سکتی ہے۔ مریخ زائچہ میں منفی ہو تو شادی میں 32 سال کی عمر تک تاخیر ہو جاتی ہے۔

ایسی لڑکیوں، لڑکوں کو چاہیئے کہ نیا شادی کا زائچہ بنوا کر چیک کروائیں کہ وہ نحوست مریخ / منگل یوگ سے متاثر تو نہیں ہیں اگر منگل یوگ لگا ہو تو نحوست کے تدارک کیلئے 'یا لطیف یا رحیم یا کریم' کا ورد کسی نماز کے بعد 313 بار اول آخر 3-3 بار درود شریف پڑھنا معمول بنالیں۔

بندش سخت ہو تو "لوح شادی" بنوا کر پاس رکھیں۔ پسند کی شادی کے خواہاں سنبلی افراد کو اس سال جون جولائی میں اپنی مراد حاصل ہونے کا امکان ہے۔

بیرون ملک سفر کے حوالے سے نیا سال سنبلی افراد کو راس آرہا ہے۔ 5 جولائی سے 5 اکتوبر کا دورانیہ مین سفر سے متعلقہ سیارگان کی چال آپ کے حق میں جا رہی ہے۔ اس دوران ویزا، امیگریشن کے کوشاں سنبلی افراد کو کامیابی ملنے کا امکان ہے۔

سفر سے متعلقہ سیارگان قمر اور عطارد ہیں۔ یہ سیارگان نحس حالت میں ہوں تو سفر میں رکاوٹ، مشکل پیدا ہوتی ہے اور اگر سفر کے سیارگان اچھی چال میں ہوں تو سفری معاملات میں آسانی پیدا ہوتی ہے۔

وہ سنبلی افراد جن ویزا رفیوژل کا سامنا ہے یا بار بار اپلائی کرنے کے باوجود بیرون ملک سفر میں ناکامی ہو رہی ہے۔ ان کو

چاہیئے 'لوح سفر وسیلہ ظفر' بنوا کر پاس رکھیں انشاء اللہ سفر میں کامیابی ہوگی۔

شادی شدہ سنبلی خواتین و حضرات کے ازدواجی گھریلو حالات اس سال بہتر ہیں۔شریک حیات سے مختلف اختلافات اور غلط فہمیاں حل ہونے کا امکان ہے۔ سیارہ زہرہ، سیارہ شمس کے مثبت اثرات کی وجہ سے آپ کے گھریلو ازدواجی زائچے میں بہتری آرہی ہے۔

سنبلی شادی شدہ افراد کو پچھلے چند سالوں سے گھریلو ازدواجی پریشانیوں کا سامنا ہے۔لیکن اس سال اس کے برعکس خوشگوار تعلقات کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی کے بجائے دوستانہ پن آنے کا واضح امکان ہے۔ اکتوبر، نومبر کے دوران ایک دوسرے سے بلاوجہ اختلاف رائے کرنے یا گفتگو میں تلخی سے گریز کریں۔اس عرصے میں بات کا بتنگڑ بننے کا اندیشہ ہوسکتا ہے۔ بلاوجہ لڑائی بڑھ سکتی ہے۔

سنبل افراد شریک حیات کو حق میں کرنے اور ازدواجی گھریلو سکھ بہتر تعلقات کیلیئے 'یا ودود یا کبیر' کسی نماز کے بعد 313 بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) پڑھنا معمول بنائیں۔گھریلو تلخی زیادہ ہو تو 'لوح بندھن (برائے حب وتسخیر)' بنوا کر پاس رکھیں۔

سنبلی افراد کو اس سال اپنی صحت پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ نئے سال کی دوسری سہ ماہی کے دوران اپنی فٹنس کو برقرار رکھنے کیلیئے خصوصی کوشش کریں۔غفلت کی وجہ سے بلڈ پریشر یا اعصابی جسمانی کھچاؤ پیدا ہوسکتا ہے۔بہتر ہے کہ واک ورزش کے ساتھ خوراک میں بھی کمی لائیں۔ اور پھل سبزیوں کا استعمال بڑھائیں گوشت کا استعمال بتدریج کم کریں۔

نیا سال سنبلی خواتین، حضرات کے زائچے میں خوش بختی کی کئی نئے یوگ بنا رہا ہے۔ وہ سنبلی افراد جو پرائز بانڈز کے ذریعے اپنی خوش نصیبی کو آزماتے رہتے ہیں۔ ان کیلیئے خوشی کی خبر ہے اس سال کے وسط جون جولائی اگست تک حصول انعام کے خوابوں کو تعبیر مل سکتی ہے۔ بڑا انعام یا اس سے کم انعام مل سکتا ہے۔

حصول انعام کے لئے سنبلی افراد بطور روحانی امداد 'یا نافع یا رزاق' کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد (اول و آخر 3-3

بار درود شریف ) معمول بنائیں ۔

پرائز بانڈز کے ذریعے احصول انعام کی روحانی کاوش کے طور پر 'لوح انعامی بانڈ' بہت موثر ہے ۔لوح بنوا کر پاس رکھیں اپنا انعامی زائچہ ضرور بنوائیں تاکہ معلوم ہوسکے کہ آپ کے زائچے میں یوگ ہے کہ نہیں ۔ انعامی یوگ ہو تو حصول انعام کی خواہش بفضل تعالی ضرور پوری ہوتی ہے ۔

سنبلی سٹوڈنٹس کے لئے تعلیمی حوالے سے 2018 قدرے بہتر سال ہے ۔پچھلے 2 سال سے سنبلی سٹوڈنٹس نحوست سیارگان کی وجہ سے تعلیمی ناکامیوں کا شکار ہیں ۔ باوجود کوشش کے نمبرز یا گریڈز لینے میں مشکل ہو رہی ہے ۔ ان کیلئے خوشی کی خبر یہ ہے کہ دوسری سہ ماہی سے تعلیمی سیارگان کے حالت میں آنے کی وجہ سے تعلیمی کامیابیوں کا سلسلہ شروع ہو جائے گا۔ بفضل تعالی اس سال سنبلی سٹوڈنٹس اعلی تعلیمی کارکردگی دکھانے میں کامیاب رہیں گے ۔

سنبلی سٹوڈنٹس کو چاہیے کہ تعلیمی امور میں کامیابی کے لئے کسی نماز کے بعد 'یاعلیم یاحکیم' 100 بار 'رب زدنی علما' 100 بار پڑھنا معمول بنائیں (اول وآخر 3-3 بار درود شریف )

سیارہ عطارد نحس حالت میں ہوتو ذہنی دباؤ بڑھ جاتا ہے ۔ جس کی وجہ سے مزاج کردار میں تبدیلیاں آنے لگی ہیں ۔ طالب علم تعلیمی مصروفیات کے بجائے غیر تعلیمی تفریحات میں پڑھ جاتا ہے ۔ بری صحت ۔ بری عادات ۔ بدمزاج ہوجاتا ہے ۔ نتیجہ تعلیم میں ناکامی کی صورت میں نکلتا ہے ۔

ایسے سنبلی عالموں کو چاہیئے کہ بطور روحانی امداد 'لوح عطارد تعلیمی' بنوا کر پاس رکھیں ۔ سنبلہ افراد سے متعلقہ سیارہ عطارد ہے ۔ان کے لئے یہ لوح بہت مفید وموثر ہے

اپنا گھر اپنی جنت ہر کسی کی خواہش ہوتی ہے کہ اسکا اپنا گھر ہو ۔ سنبلی خواتین وحضرات جو اپنے ذاتی گھر کی خواہش رکھتے ہیں ان کیلئے اچھی خبر یہ ہے کہ نئے سال انہیں بفضل تعالی اپنی یہ مراد پوری کرنے کا موقع ملے گا

سال 2018 میں مئی جون جولائی اور اگست ستمبر کے ماہ حصول جائیداد سے نفع کے حوالے سے بہت مفید ہیں ۔ اس دورانیئے میں زمین جائیداد کے کام سے منسلک سنبلی پراپرٹی ڈیلز ۔ بلڈرز یا پراپرٹی انویسٹر لوگوں ک بڑے فائدے مل سکتے ہیں ۔

ذاتی گھر کے حصول کیلئے سنبلی خواتین و

حضرات روزانہ کسی نماز کے بعد "یا مالک" 313 بار پڑھنا معمول بنائیں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف)

پراپرٹی کا کام کرنے والے سنبلی افراد "یا مالک یا والی" کا ورد 313 بار (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) کے ہمراہ پڑھنا معمول بنائیں۔

پچھلے 5 سال سے سنبلی افراد کو مختلف قسم کی مخالفتوں دشمنیوں کا سامنا ہے۔ لیکن اس سال بفضل تعالیٰ سیارگان کی بہتر پوزیشن ہونے کی وجہ سے بہت سے مخالفین اپنی بلاوجہ کی مخالفت سے دستبردار ہو جائیں گے۔

کسی ناراض دوست کی طرف سے دوستی کا پیغام ملے گا۔ کئی دشمن مغلوب ہو جائیں گے۔ سال کے آغاز میں ہی حالات میں تبدیلی محسوس ہوگی۔

سنبلی افراد کو چاہیئے کہ حاسدین مخالفین دشمنوں کے شر سے بچاؤ اور ان پر غلبے کیلئے '<u>لوح فتح نامہ</u>' بنوا کر پاس رکھیں۔ اور سورہ فتح کی پہلی آیت 'انا فتحنا لك فتحاً مبینا' 100 بار کسی نماز کے بعد ورد کریں۔

سنبلی افراد عمومی خیر و برکت کامیابی کیلئے سورہ فتح اور سورہ رحمٰن کی تلاوت روزانہ بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں۔

مجموعی طور پر سال 2018 سنبلی خواتین و حضرات کیلئے کامیابیوں کے کئی نئے دروازے کھولتا ہوا آرہا ہے۔ نئے سال کا آغاز اللہ تعالیٰ کی شکر سے کریں اور دو نوافل شکرانہ ادا کر کے بارگاہ الٰہی میں اپنی مرادیں حاجات پیش کرتے ہوئے دعا کریں

سیاروں کی نحوست سے بچاؤ کے لئے دعائے ردنحوست سیارگان کا ورد کریں۔ ہر قسم کی بندش، نحوست، مخالفت، دشمنی شر سے بچاؤ کیلئے 'یا حافظ یا حفیظ' کا ورد 100 بار کسی نماز کے بعد کرنا معمول بنائیں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف)۔

سنبلی افراد سے متعلقہ سیارہ عطارد ہے۔ سنبلی افراد کو نگینہ راس آتا ہے۔ جس نگینے کا ذاتی سیارہ بھی عطارد ہو۔ اس لحاظ سے سنبلی افراد سے متعلقہ دو نگینے خاص طور پر بہت موافق و مبارک ہیں۔

1. لیپس لازولی (لاجورد)
2. پکھراج

پکھراج ہیرے کی طرح چمکتا دمکتا ہوا روشن نگینہ ہے۔ سنبلی خواتین و حضرات یہ نگینہ انگوٹھی یا لاکٹ کی صورت میں استعمال کر سکتے ہیں۔



# برج میزان

## سیارہ عطارد 〈Mercury〉

24 ستمبر سے 23 اکتوبر تک

### تبدیلیوں کا سال

اللہ تعالی کے فضل و کرم سے نیا سال 2018 برج میزان والے خواتین و حضرات کیلئے بہت سی مثبت تبدیلیاں لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔ میزانی افراد جو کسی کاروبار یا ملازمت سے منسلک ہیں ان کے لئے خوش خبری ہے کہ نئے سال کا سورج آپ کیلئے بہت سی کامیابیاں لئے ہوئے آرہا ہے۔

میزانی افراد کو نحوست سیارگان بالخصوص نحوست زحل کی وجہ سے بہت سے نقصانات کا سامنا ہے۔ کاروبار میں دن بدن کمی آتی جارہی ہے۔ معاشی مسائل بڑھ رہے ہیں۔ ان میزانی افراد کو نوروز کی نیک ساعتوں (21 مارچ سے) میں یہ گردش سیارگان ختم ہوتی نظر آرہی ہے۔

اس دوران کاروبار میں نئی سرمایہ کاری کا واضح امکان ہے۔ کاروباری نیٹ ورک میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ کاروباری نقصان معاشی فوائد میں بدل جائیں گے

ملازمت پیشہ میزانی خواتین و حضرات کو اس برس ملازمت کی ترقی کے مواقع مل رہے ہیں۔ وہ میزانی افراد عرصہ دراز سے پروموشن کے منتظر ہیں۔ حکام پروموشن کرنے کو قطعاً تیار نہیں ہیں۔

ان کیلئے 20 مارچ تا 20 جولائی کا دورانیہ بہت سازگار ہے۔ اس دوران میزانی افراد و خواتین 'یامسبب الاسباب یامقدم' کا ورد 313 بار یا 100 بار پڑھیں اول و آخر 3-3 بار درود شریف

سیارہ مشتری زائچے میں مضبوط اور اچھی حالت میں ہو تو آمدن کاروبار میں اضافہ ہوتا۔ جائیداد، گھر، دوکان خریدنے کے مواقع ملتے ہیں۔

اس سال میزانی افراد کے زائچے میں مشتری خاص تاثیرات بنا رہا ہے۔ بہتر

ہے اس مبارک وقت میں 'لوح مشتری' بنوا کر پاس رکھیں۔

ہر میزانی لڑکے، لڑکی کی کوشش ہو گی کہ اس کی شادی کسی اچھے گھرانے میں ہو۔ ان میزانی افراد کیلئے خوش خبری ہے کہ مریخ (منگل یوگ) کی نحوست جو عرصہ دراز سے میزانی لڑکیوں، لڑکوں کے تعاقب میں ہے۔ بفضل تعالیٰ اس سال مارچ سے مئی کے دوران ختم ہو رہی ہے۔ شادی پسند کے مطابق یا کسی اچھے گھرانے میں ہونے کی توقع ہے۔

شادی میں آسانی کامیابی اور نحوستوں کے توڑ کے لئے میزانی افراد "لوح شادی" بنوا کر پاس رکھیں منگل یوگ زائچے میں ہو تو شادی تاخیر سے ہوتی ہے۔ بلاوجہ شادی میں رکاوٹ بندش محسوس ہوتی ہے۔ میزانی لڑکے / لڑکیاں شادی میں آسانی کامیابی کیلئے "یا معطی یا رحیم یا رحمٰن" روزانہ 313 بار کسی نماز کے بعد پڑھنا معمول بنائیں۔ اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں۔

میزانی افراد کا ذاتی سیارہ زہرہ ہے۔ زہرہ کو محبت کا ستار بھی کہا جاتا ہے۔ میزانی افراد کا برتھ سٹون اوپل OPAL ہے۔

اوپل کا ذاتی سیارہ زہرہ ہے۔ اسی لحاظ سے اوپل میزانی افراد کو بہت راس آتا ہے۔ اصل اوپل کی سطح پر قدرتی طور پر قوس قزح کے رنگ بنے ہوتے ہیں۔ شادی شدہ میزانی خواتین و حضرات کیلئے نیا سال قدرے بہتر گزرنے کی توقع ہے۔ اس دوران معمولی ناچاقی لڑائی جھگڑا بھی ہوتا رہے گا۔

سال نو کے ماہ فروری سے مئی کے دوران میزانی شادی شدہ افراد کو خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس دوران نحوست سیارگان کے باعث میزانی شادی شدہ لوگوں میں اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ چھوٹی سی بات بڑھ سکتی ہے۔

بہتر ہے اس دوران صبر وتحمل اور برداشت سے کام لیں۔ جبکہ ستمبر سے نومبر کا دورانیہ میں زہرہ کے مثبت اثرات کی وجہ سے گھریلو ازدواجی سکھ میں اضافہ ہوگا

میزانی شادی شدہ افراد گھر میں ازدواجی سکون کیلئے 'یا ودود یا جامع' 'یا ودودُ یا رحیم' کا ورد 100، 100 بار کریں اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں۔

ازدواجی گھریلو سکھ کیلئے بطور روحانی امداد 'لوح بندھن حب وتسخیر' بنوا کر پاس رکھیں

نئے سال 2018 میں میزانی افراد کے سفر کے سیارے گردش سے باہر نکل رہے ہیں۔ پچھلے 2 سال سے میزانی افراد کو سفری گردش کا سامنا ہے، ویزا، امیگریشن کیسز میں میزانی افراد کو ریفوژل ہو رہا ہے۔ ان میزانی افراد و خواتین کے لئے خوشخبری ہے کہ جون سے اگست کے دورانیئے میں ساز گار اثرات سیارگان کے باعث سفر میں آسانی کامیابی ہوسکتی ہے۔

میزانی افراد جو کہ حج، عمرہ زیارات دیگر روحانی سفروں کے خواہش مند ہیں بفضل تعالی ان کی یہ خواہش امراداس سال پوری ہو رہی ہے۔ سفر میں آسانی کامیابی کیلئے سورۃ زمر کی آیت

" وارض اللہ واسعہ "

ترجمہ: اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔

روزانہ کسی نماز کے بعد 100 بار پڑھیں اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں اور دعا کریں۔

بطور روحانی امداد 'لوح سفر وسیلہ ظفر' بنوا کر پاس رکھیں۔

میزانی افراد عموماً متوازن خوارک اور متوازن طرز زندگی اپنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ جس کی وجہ سے بہت سی بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں۔ سال نو 2018 صحت کے لحاظ سے میزانی افراد کیلئے ملے جلے اثرات کا حامل ہے۔ سال کی ابتدارئی ماہ جنوری، فروری، مارچ، اپریل کے دوران صحت کا خاص خیال رکھیں۔

مریخ کے نحس اثرات کی وجہ سے اعصابی، جسمانی کھچاؤ پیدا ہوسکتا ہے۔ اس کے علاوہ معدے اور پٹھوں کے مسائل پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ بہتر ہے اس دورانیے میں مصالحے دار اشیاء یا بازاری کھانے سے اجتناب کریں۔

ستمبر سے نومبر کا دورانیہ صحت کے لحاظ سے قدرے بہتر ہے۔ اس دوران کئی امراض میں شفاء ملنے کی امید ہے۔

میزانی افراد حصول شفا کیلئے "سلام قولاً من رب رحیم" 100 بار کسی نماز کے بعد اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

میزانی خواتین وحضرات طبعاً معاشی ترقی کیلئے کوشاں رہتے ہیں۔ ترقی پسندیت ان میں بدرجہ اتم پائی جاتی ہے۔ وہ میزانی افراد جو پرائز بانڈ کے ذریعے حصول انعام

کے خواہاں ہیں۔ اور ان کو باوجود خواہش کے ابھی تک کامیابی نہیں ملی ان کیلئے خوشخبری ہے۔ اس سال سیارگان مشتری، زہرہ کے باہمی مثبت اثرات کی وجہ سے انعام حاصل ہونے کے امکانات روشن ہیں۔

خاص طور پر نوروز 21 مارچ سے 21 مئی اور اگست سے اکتوبر کے دوران انعام ملنے کی خوشی مل سکتی ہے۔

اکثر لوگ بانڈز لے کر گھر میں یا لاکرز میں رکھوا دیتے ہیں۔ کوئی روحانی کاوش نہیں کرتے۔ جس وجہ سے انہیں مایوسی ہوتی رہتی ہے۔ جس طرح کسی درخت / پودے کا بیج لگا دینا کافی نہیں بلکہ اس پودے کو پانی، روشنی، کھاد ادویات کا خیال رکھنا پڑھتا ہے۔ تب جا کر کہیں پودا درخت بن کر پھل دیتا ہے۔ اسی طرح بانڈز کے ساتھ روحانی عمل امداد بہت ضروری ہے۔ میزانی افراد حصول انعام کے لئے کسی نماز کے بعد۔

"ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب "

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

100 بار پڑھنا معمول بنائیں۔ انشاللہ جلد ہی مراد پوری ہو گی بطور روحانی امداد "لوح انعامی بانڈ" جامع / گولڈن بنوا کر پاس رکھیں۔

زمین جائیداد سے منسلک میزانی افراد کیلئے سال 2018 بہترین سال ثابت ہونے کا امکان ہے۔ پراپرٹی ڈیلرز بلڈرز کیلئے خاص طور پر سال کا وسط جون جولائی اور سال کے آخر کے ماہ ستمبر سے دسمبر بہت موافق ہیں۔ نفع جائیداد کے حوالے سے وقت بہت سازگار ہے۔

ذاتی گھر۔ جائیداد کے خواہش مند میزانی خواتین وحضرات کیلئے اچھی خبر ہے کہ مئی سے جولائی کے دوران ذاتی گھر کی تعمیر / خریداری کے حوالے سے بہت سازگار وقت ہے۔ میزانی افراد ذاتی گھر، مکان یا پلاٹ کے حصول کیلئے "یامالک" 100 بار کسی نماز کے بعد ورد کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں) بطور روحانی امداد "لوح سائبان" بنوا کر پاس رکھیں۔

برج میزان والوں کا لکی ڈے جمعۃ المبارک ہے۔ میزانی افراد جمعۃ المبارک کے دن صدقات، خیرات کا خصوصی اہتمام کریں۔ نماز جمعہ سے قبل یا جمعہ کی نماز کے بعد مستحقین ضرورت مند کی حسب توفیق مدد

کریں۔ عمومی خیر و برکت کیلئے قرآن پاک کی تلاوت بمعہ ترجمہ معمول بنائیں۔ روزانہ کم از کم ایک صفحہ یا ایک رکوع پڑھیں۔ اور ترجمے مفہوم کو سمجھیں۔ میزانی افراد سے متعلقہ دن "جمعتہ المبارک" ہے۔

قرآن پاک کی ایک سورہ مبارک کا نام "سورہ جمعہ" ہے۔ میزانی خواتین و حضرات زندگی میں عمومی خیر و برکت اور فتح و نصرت کامیابی کے لئے سورہ جمعہ بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں۔

حسب توفیق وسہولت کسی جمعرات یا جمعہ گھر پر محفل مبارکہ دعا کا اہتمام کریں۔ جمعرات بہت مبارک دن ہے جمعرات کے مبارک ہونے کا تعلق بھی اسی لئے ہے کہ یہ جمعہ کا دن آنے سے پہلے والی رات ہوتی ہے۔ محفل میلاد و دعا کی برکت سے بہت سے مسائل خود بخود حل ہونے لگتے ہیں۔

برج میزان سے متعلقہ اسماالحسنی "یا کافی یا غنی" ہیں۔ ان اسماء الحسنی کا ورد روزانہ 1100 بار کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔

## لوح تسخیر و حب

دوسروں کے دل میں محبت و چاہت پیدا کرنے اور انہیں اپنے حق میں کرنے کے لیے ایک آزمودہ لوح جس سے بے شمار لوگ فائدہ اٹھا چکے ہیں۔ ایک ایسی لوح لوح محبت جس کی برکت سے آپ کسی بھی سنگدل کو موم اور اپنے حق میں کر سکتے ہیں۔ یہ لوح مبارکہ حسب ذیل خواص رکھتی ہے۔

(1) دشمن کو دوست بنائے

(2) میاں بیوی میں بے مثال محبت

(3) افسران حاکم حق میں

(4) کاروباری لین دین میں لوگوں رگاہک کا اعتماد

(5) شادی کے مخالف حق میں ہوں

(6) ناراض مان جائیں صلح ہو جائے

(7) سسرال ررشتے دار گھر والے پسند کریں

(8) مخالف دشمن کے شر سے بچاؤ

(9) ملازمت میں ترقی حاصل ہو

(10) اپنے پرائے کی نفرت محبت میں بدل جائے

(11) نامہربان کو حق میں کرنے کے لیے پراثر عمل

نوٹ: یہ لوح مبارکہ صرف جائز مقاصد کے لیے تیار کی جاتی ہے۔ غلط مقاصد کے لیے یہ لوح کام نہیں کرتی۔

(کارڈ پر لوح کا ہدیہ 2500 روپے)

(دھات پر لوح کا ہدیہ 5000 روپے)




# برج عقرب

## ‹سیارہ مریخ Mars›

## 24 اکتوبر تا 22 نومبر

## 9 نمبر کا سال

اللہ تعالیٰ کے خاص فضل و کرم سے نیا سال 2018 بیشمار سعادتیں برکتیں لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔

علم و اعداد کے مطابق نیا سال اسی صدی کا 18 واں سال ہے۔ 18 کو اکٹھا جمع کریں تو 8+1=9 منفرد عدد بنتا ہے۔

برج عقرب والوں کا ذاتی و لکی عدد بھی 9 ہے۔ 9 عدد کو اعداد میں خاص مقام حاصل ہے۔ 9 نمبر کو فتح و برتری غلبے کامیابی کا عدد کیا جاتا ہے۔ عدد 9 جس سے ضرب کھا جائے اسے بھی 9 بنا دیتا مثلاً

9= 4+5 ,45=5x9, 9=3+6 ,36 = 4x9

اور 9 جس عدد میں جمع ہو جائے اس میں ضم ہو کر اس کا حصہ و دوست بن جاتا ہے۔ مثلاً

9=1+414=5+9 ,7= 1+6 ,16 = 7

9 عدد کی دن حیران کن خصوصیات کی وجہ سے اس کی انگوٹھی / لاکٹ لوح کا روحانی عمل بھی تیار کیا جاتا ہے۔ عقربی خواتین، و حضرات کو چاہیئے کہ سال 2018 کی قوت بخش اثرات سے استفادہ حاصل کرنے کیلئے اپنے لکی نمبر 9 کی لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔

نیا سال 2018 عقربی کاروباری افراد کیلئے بہت لکی ثابت ہو رہا ہے۔ سال نو کی ابتدائی سہ ماہی مارچ سے وسط سہ ماہی جون تک معاشی امور میں خصوصی ترقی و کامیابی کا امکان روشن ہے۔

خصوصاً مارچ اپریل میں کوئی بڑا آرڈر مل سکتا ہے۔ کیس ایسے کاروبار میں آپ جا سکتے ہیں جس کی مارکیٹ میں ڈیمانڈ ہو کاروباری حکمت میں تھوڑی تبدیلی سے کاروبار وسیع کرنے کو مواقع مل سکتے ہیں۔

ملازمت پیشہ عقربی خواتین و حضرات کو سال نو ملے جلے حالات دے رہا ہے۔ بے روزگار عقربی افراد و خواتین کو ملازمت ملنے کا

امکان ہے۔ وہ عقربی افراد جو کسی بہتر اور اچھی سیلری والی ملازمت کے انتظار میں رہتے ہیں۔ ان کیلئے اس سال 15 مارچ سے 15 اپریل کا دورانیہ بہت لکی ہے اس دوران اپلائی کرنے سے بفضل تعالی کسی اچھی جگہ جاب مل سکتی ہے۔

حصول ملازمت یا ترقی ملازمت کے خواہاں عقربی افراد روزانہ کسی نماز کے بعد 900 بار 'یامسبب الاسباب' پڑھنا معمول بنائیں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف) کشادگی رزق کیلئے کاروباری عقربی افراد "یا نافع" کا بکثرت ورد کریں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔

عقربی افراد کو نحوست زحل کے باعث پچھلے چند سالوں سے گردش و نقصان کا سامنا ہے۔ حالات دن بدن خراب ہوتے جا رہے ہیں۔ ایسے عقربی افراد کو چاہیے کہ کشادگی رزق کیلئے "لوح مشتری" بنوا کر پاس رکھیں۔

عقربی ینگ لڑکے لڑکیاں یا شادی کے خواہاں عقربی خوتین و حضرات کیلئے نئے سال کی شعائیں۔ ان کے زائچے میں روشنی بکھیر رہی ہے۔ خاص طور پر شادی کا ساتواں گھر نشاندہی کر رہا ہے کہ 2018 عقربی افراد و خواتین (جن کی شادی نہیں ہوئی) کی شادی کا سال ہے۔

آپ کا ذاتی سیارہ مریخ ہے۔ جب آپ کا ذاتی سیرہ پیدائشی زائچے میں نحس ہو اور عمومی / وقتی زائچے میں مریخ کی پوزیشن دیگر اہم میں آ رہی ہو تو ایسے عقربی خواتین و حضرات منگل یوگ کا شکار ہوتے ہیں۔

منگلیشی افراد کی شادی ہونے میں بلا وجہ رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں۔ رشتہ شادی نہیں ہوتی۔ اگر رشتہ منگنی ہو جائے تو کسی چھوٹے سے اختلاف پر منگنی ٹوٹ جاتی ہے۔

منگل یوگ زیادہ سخت لگا ہو تو ایسے لڑکے / لڑکیوں کی شادی تاخیر سے ہوتی ہے۔ اور یہ تاخیر 32 سال کی عمر تک ہو سکتی ہے۔ مریخ نحوست کے دوران 32 سال کی دوری پیدا کرتا ہے۔

اگر آپ عقربی ہیں اور آپ کی شادی میں تاخیر ہو رہی ہے۔ تو اپنے زائچہ استخارے کو چیک کروا کر جانیں کہ آپ منگلی ہیں یا نہ اگر ایسا ہے تو اس مارچ بہتر موثر ہے۔ پیدائشی نحوست بھی بفضل تعالی زائل ہو جاتی ہے۔

نحوست زحل کے خاتمے کیلئے 'سات سیارگان

کی لوح' 'یا لوح شادی' بہت موثر ہے۔
منگل سے تعلق رکھنے والے خواتین وحضرات شادی شدہ زندگی قدرے رکاوٹوں کا سامنا ہوتا ہے۔ شادی شدہ افراد کو 8-2 میں خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔ اگر جذباتی ہوکر گھریلو لڑائی کو بڑھایا تو گھریلو ماحول سخت کشیدہ ہوسکتا ہے۔شریک حیات ناراض ہوکر اپنے میکے جاسکتی ہے۔
خاص طور پر مارچ، اپریل، مئی سے متعلقہ گھریلو ناچاقی بڑھنے کا امکان ہے۔اس دوران صبرو تحمل اور برداشت کرنے یا فاصلہ رکھنے سے بہت سے مسائل خودبخود حل ہوسکتے ہیں
2018 کو عقربی افراد کیلئے خوش قسمتی کا سال کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔اس سال کاروباری فوائد کے علاوہ اچانک معاشی فوائد بھی حاصل ہوسکتے ہیں۔
وہ عقربی افراد جن کو پرائز بانڈز لے کر رکھنے کا شوق ہے ان کیلئے خوش خبری ہے کہ سال 2018 میں برکاتی، نیک ساعتیں آرہی ہیں۔ جن میں بڑے لیول پر پرائز بانڈ کا انعام مل سکتا ہے۔
حصول انعام کیلئے عقربی افراد اپنی لکی تاریخوں کے مطابق بروز جمعرات یا جمعہ لکی بانڈز خرید سکتے ہیں اور انعامی بانڈز کی تاثیرات بڑھانے کیلئے 'لوح انعامی بانڈ' بنوا کر اپنے پاس رکھیں انعامی لوح کے ہمراہ پڑھائی "یارحیم یارحمٰن یا قاضی الحاجات" 100 بار پڑھیں (اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔
سال نو 2018 کا نمبر 9 بن رہا ہے۔ خانہ 9 کا ذاتی سیارہ بھی 9 ہے اسلئے حصول انعام کی لوح بنوانے کے لئے کاوش کریں۔اس لوح مبارکہ (لوح انعامی) کی برکت بہت سے لوگوں کے کروڑوں کے انعامات نکل چکے ہیں۔کشادگی رزق کے لئے "یاواسع یارزاق" 100 بار کسی بھی نماز کے بعد ورد کرنا معمول بنائیں۔ (اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔
عقربی سٹوڈنٹس کو 2018 میں امتحانات میں نمایاں کامیابیاں ملنے کی امید ہے۔ خاص طور پر جولائی سے ستمبر کا دورانیہ بہت سازگار ہے۔عطارد کی کمزوری کی وجہ سے عقربی سٹوڈنٹس کو پچھلے ایک سال سے تعلیمی پریشانیوں کا سامنا ہے۔
یہ تعلیمی بندشیں اس سال 2018 کے وسط جون سے ختم ہورہی ہیں

عقربی طالب علم تعلیمی کارکردگی میں اضافے کیلئے کسی نماز کے بعد "یاعلیم یا حکیم" 313 بار (اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں) تعلیمی سیارہ نحس چل رہا ہوتو بلا وجہ تعلیمی ناکامی پیش آتی ہے۔

امتحانات میں بار بار فیل ہونے والے عقربی سٹوڈنٹس کو چاہیے کہ بطور روحانی امداد 'لوح عطارد تعلیمی' بنواکر پاس رکھیں۔

عقربی لوگوں کیلئے صحت کے لحاظ سے 2018 کا سال بہت قوت بخش اور طاقت ور ہے۔اس کا نمبر 9 ہے جو قوت وشفا کا نمبر ہے۔عقربی خواتین وحضرات نحوست مریخ۔ نحوست زحل کی وجہ سے پچھلے سال سے مختلف امراض کا شکار چلے آرہے ہیں۔قوت مدافعت کم ہونے کی وجہ سے بیماریوں کا حملہ ہورہا ہے۔

ان عقربی افراد کو انشاء اللہ اس سال مثبت اثرات کی وجہ سے شفا نصیب ہوگی۔حصول شفاء کیلئے کسی نماز کے بعد "یاسلام یا شافی" 313 بار (اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں) پڑھنا معمول بنائیں۔

بطور روحانی تدارک 'لوح شفائے کاملہ' بنواکر پاس رکھیں۔

مریخی افراد (عقربی افراد) کو اس سال بہت سے اندرون ملک اور بیرون ملک سفر پیش آنے کا امکان ہے۔نئے سال میں سفر کے سیارے قمر اور عطارد اچھی حالت میں چل رہیں ہے۔

امریکہ، یورپ، کینڈا یا دیگر گلف ممالک کے سفر کی خواہش رکھنے والی عقربی افراد کی یہ خواہش سال کی ابتداء 15 مارچ سے 15 جون تک پوری ہوتی نظر آرہی ہے۔ اس کے علاوہ روحانی سفر (حج عمرہ زیارات) کی مراد رکھنے والے عقربی خواتین وحضرات کو سفر میں آسانی نصیب ہوگی۔

عقربی افراد جو نحوست سیارگان کے باعث سفر میں ناکامی کا شکار ہیں۔ بار بار ویزا ریفیوژل ہو جاتا ہے۔ انہیں چاہیے "لوح سفر وسیلہ ظفر" بنواکر پاس رکھیں۔

برج عقرب سے متعلقہ سیارہ مریخ ہے۔عقربی خواتین وحضرات کو ایسے نگینے راس آتے ہیں جن کا ذاتی سیارہ مریخ ہو۔ عقربی افراد کا لکی سٹون اور برتھ سٹون 'بلڈسٹون' ہے۔برج عقرب والوں کو بہت موافق وراس آتا ہے۔بلڈسٹون ایک شفائی نگینہ ہے۔بہت سی بیماریوں کے علاج کے لئے مفید ہے

برج عقرب والے عمومی خیر و برکت کیلئے قرآن پاک کے صفحے (یا ایک رکوع) کی تلاوت بمعہ ترجمہ معمول بنائیں۔ اسماء الحسنی 'یامالک یاقدوس' کا ورد بکثرت کریں۔ (اول وآخر 3-3 باردرود شریف پڑھیں)

برج عقرب والے خواتین و حضرات سورہ یسین کی تلاوت بمعہ ترجمہ معمول بنائیں۔ انشاء اللہ بہت سی بندشوں نحوستوں گردشوں کا تدارک ہو جائے گا۔ اور زندگی میں فتح ونصرت کامیابی آئے گی۔ آمین۔

برج عقرب والوں سے متعلقہ سیارہ مریخ طبعاً گرم ہے۔ اسلئے اثرات عقربی افراد پر مختلف طریقوں سے ہوتے ہیں۔

عقربی افراد کے لیئے سرخ مرچ زیادہ استعمال بہت نقصان دے ہے۔ کھانوں میں مرچ مصالحہ بہت کم رکھیں۔ تاکہ مختلف بیماریوں سے بچاؤ ممکن ہو سکے۔ دہی دودھ باقاعدگی سے استعمال کریں۔

عقربی افراد کے لئے سرخ پھل مثلاً اسٹرابری، گاجر، سرخ سیب اور چقندر انار وغیرہ بہت مفید وموافق غذائیں ہیں۔

# لوح سائبان

''واللہ جعل لکم من بیوتکم سکنا''

ترجمہ: ''اللہ نے تمہارے لیے تمہارے گھروں کو جائے سکون بنایا'' (سورہ نحل: آیت 80)

## اپنا گھر اللہ تعالیٰ کی خاص نعمت ہے۔

ذاتی گھر ایک سائبان کی طرح ہوتا ہے۔ اس لیے اس لوح مبارکہ کا نام ''لوح سائبان'' رکھا گیا۔ بہت سے لوگ بہت کم وسائل کے باوجود اپنا ذاتی گھر بنانے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اور بہت سے لوگ بہت اچھی آمدن وسائل ہونے کے باوجود بھی ذاتی گھر حاصل کرنے میں ناکام رہتے ہیں۔

بعض لوگ تونسل درنسل حالات کی وجہ کرایہ کے گھروں میں رہنے پر مجبور ہیں۔ آج اس مہنگائی کے دور میں روزمرہ کے اخراجات پورے کرنا مشکل ہوئے ہیں۔ ذاتی پلاٹ گھر بنانے کا خیال خواب بن کر رہ گیا ہے۔

بفضل تعالیٰ ذاتی گھر کا مسئلہ ہو یا ذاتی دوکان کا معاملہ ہو یہ لوح مبارکہ بیک وقت بھرپور اثرات دیتی ہے۔ بفضل تعالیٰ چند دنوں میں ہی ایسے اسباب اور حالات بنتے ہیں کہ ذاتی گھر کی خواہش کا خواب حقیقت کا روپ دھارنے لگتا ہے

ہدیہ لوح دھات پر 5000 روپے

ہدیہ لوح کارڈ پر 2500 روپے

# برج قوس





## 〈سیارہ مشتری Jupiter〉

### 23 نومبر تا 21 دسمبر

### خوشحالی کا سال

سال 2018 کا سورج قوسی خواتین وحضرات کیلئے بہت سی ترقیاں اور کامیابیاں لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔

قوسی افراد سے متعلقہ ستار مشتری (jupiter) ہے۔ مشتری کو مال و دولت، آمدن زمین جائیداد حکومت اقتدار عزت مرتبے عہدے مقام مالی و معاشی خوشحالی حصول انعام سے متعلقہ ستار کہا جاتا ہے۔

مشتری زائچے میں اچھی حالت میں ہو تو بڑے کاروبار۔ اچھی ملازمت کے مواقع ملتے ہیں۔

وہ افراد جو اچھی رہائش کوٹھی گھر، گاڑی بنک بیلنس اچھے سماجی معاشی مقام کے حامل ہوتے ہیں۔ ان کے زائچے میں مشتری بہت مضبوط ہوتا ہے۔

برج قوس والوں کا ذاتی سیارہ مشتری ہے۔ مشتری سال 2018 میں قوسی افراد کے زائچے میں اچھے اثرات دے رہا ہے۔ خاص طور پر نئے شمسی سال کی ابتدائی ساعتوں 20 مارچ سے لے کر 20 جون کا دورانیہ معاشی و کاروباری معاملات کے حوالے سے قوسی افراد کو بہت سپورٹ کر رہا ہے۔ اس دوران کسی نئے کاروبار کرنے کے موقع مل سکتے ہیں۔ جو قوسی کاروباری افراد اپنے کاروبار کو وسعت دینے کے لئے کوشاں ہیں ان کو اس دوران اب تک کوئی مددگار یا کوئی پارٹنر مل سکتا ہے۔

حصول ملازمت کی تلاش میں سر گرداں خواتین و افراد کے لئے اپریل۔ مئی کے ماہ بہت سازگار ہیں۔ وہ ملازمت پیشہ خواتین و حضرات جو عرصہ دراز سے ایک ہی سیٹ عہدے پر کام کر رہے ہیں ان کے لئے خوشخبری ہے کہ اس سال مئی جون کے دوران آپ کو ملازمت میں ترقی مل سکتی

ہے۔ کسی قسم کی رکاوٹ، بندش جو آپ کے روزگار کے معاملات کو روکے ہوئے ہے۔ اس کے خاتمے کیلئے یہ دورانیہ بہت ہی فائدہ مند ہے۔ قوسی افراد کشادگی رزق کیلئے آیت مبارکہ

" ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب "

ترجمہ: بے شک اللہ جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے

100 بار روزانہ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں) پڑھنا معمول بنائیں۔

قوس افراد کیلئے "لوح مشتری" بہترین روحانی عمل ہے جس کی برکت سے وہ اپنے معاشی مسائل و روحانی حل کر سکتے ہیں۔

"لوح مشتری" کو دولت کی لوح بھی کہا جاتا ہے۔ 12 سال بعد سیارہ مشتری جب شرف میں آتیا ہے۔ اس وقت پوری دنیا میں لوح شرف مشتری تیار کی جاتی ہے۔

عام دنوں میں بروز جمعرات ساعت مشتری میں 'لوح مشتری' تیار کی جاتی ہے۔

وہ قوسی افراد جو عرصہ دراز سے کاروباری نقصانات سے متاثر ہیں ان کیلئے 'لوح مشتری' نصیب بیدار کرنے والے تحفے کا کام کرتی ہے۔

وہ قوسی لڑکے لڑکیاں جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں لیکن نحوست مریخ (منگل یوگ) یا نحوست سیارگان (نحوست زحل) کی وجہ سے شادی رشتے کے ہونے میں رکاوٹ بندش محسوس کر رہے ہیں۔ ان کے لئے خوش خبری ہے کہ اس نحوست مریخ میں کمی آ رہی ہے۔ جس کی وجہ سے منگلیشی اثرات کا شکار لڑکے لڑکیوں کی شادی میں آسانی پیدا ہوگی۔ شادی رشتے میں بلا وجہ رکاوٹ آ رہی ہو تو ایسا نحوست سیارگان اور بدنظری جادو عمل کی وجہ سے ہوسکتا ہے۔

اچھی جگہ جلد کامیاب رشتہ سازی کے لئے "یامعطی یالطیف" کا ورد کسی نماز کے بعد 313 بار پڑھیں (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔

حسب منشا شادی یا شادی میں بندش کے فاتح کے لئے "لوح شادی" بنوا کر پاس رکھیں۔

قوسی لڑکے لڑکیاں جو شادی رشتے کے متمنی ہیں ان کے لئے اپریل، مئی، جون اور ستمبر اکتوبر کا دورانیہ بہت سازگار ہے۔ اس دوران شادی رشتے پیغامات آ سکتے ہیں۔ چٹ منگنی پٹ بیاہ کے مصداق حالات بن سکتے ہیں۔ قوسی لڑکے لڑکیاں شادی میں

آسانی ﷺ بطور صدقہ شکر درختوں کے نیچے (قبرستان کے علاوہ) ڈالیں۔

شادی شدہ قوسی خواتین و حضرات کیلئے نیا سال بہت سی ازدواجی گھریلو الجھنوں سے چھٹکارے کا سال ہے۔ پچھلے 3-2 سال سے نحس سیارگان کے یہ اثرات کی وجہ سے قوسی شادی شدہ لوگ مختلف قسم کی ازدواجی گھریلو پریشانیوں کا شکار ہیں۔

اس سال جون سے اگست اور نومبر سے دسمبر کے دوران سازگار ساعت سیارگان کے مثبت اثرات قوس افراد کو ملنے والے ہیں۔ کئی پرانی رنجشیں ختم ہوں گی۔ شریک حیات کی طرف سے تعاون و محبت ملے گی۔ ذہنی ہم آہنگی پیدا ہوگئی۔ کئی غلط فہمیوں اور بدگمانیوں کا ازالہ ہو جائے گا۔

سال کی ابتدا میں قوسی افراد کو احتیاط کی ضرورت ہے۔ خاص طور پر فروری سے اپریل کے دوران گھریلو مسائل جن لے سکتے ہیں۔ بہتر ہے اس دوران صبر و تحمل سے کام لیں۔ بہتر ازدواجی گھریلو سکھ کیلئے کسی نماز کے بعد "یا جامع یا ودود یا رحیم "313 بار پڑھیں۔ (اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں)۔

شریک حیات محبت نہ کرتا ہو بلاوجہ نفرت میں مبتلا ہو گھریلو زندگی خاتمے کے دھانے پر ہو ان حالات میں روحانی تدراک کروائیں۔ 'لوح حب و تسخیر بندھن' بنوا کر پاس رکھیں۔ سورۃ جمعہ یا سورہ نساء کی تلاوت بمعہ ترجمہ روزانہ پڑھنا معمول بنائیں۔ جو پڑھا کریں دم کر کے چینی استعمال کریں۔

قوسی افراد کا سیارہ مشتری لکی ستار تصور کیا جاتا ہے۔ مشتری خوش قسمتی کا سیارہ ہے۔ خوش قسمتی جب اپنے اثرات دکھاتی ہے۔ بہت سے ناممکن کام ممکن ہونے لگتے ہیں۔ قوسی افراد کے لئے خوشی کی خبر ہے۔

اس سال 2018 میں آپ کو حصول انعام کی خوش خبری مل سکتی ہے۔ خاص طور پر مارچ تا اپریل مئی اور نومبر دسمبر کے دورانیے میں پرائز بانڈز کے ذریعے حصول انعام کی کاوش کی جا سکتی ہے۔ امید ہے اس ایک سال آپ کی یہ دیرینہ خواہش پوری ہو جائے گی۔ (انشاء اللہ) حصول انعام کے لئے قوسی افراد "لوح انعامی بانڈ" بنوا کر پاس رکھیں۔

قوسی افراد کا لکی ستار مشتری ہے۔

اور قوس برج کا حاکم سیارہ مشتری ہے۔ اس لحاظ سے مشتری کے ستار کا نگینہ قوسی افراد کے لئے بہت مفید ہے۔

سیارہ مشتری سے متعلق نگینوں میں جیسپر ایک اہم نگینہ ہے۔ قوسی افراد کو بہت راس آتا ہے۔ اصل جیسپر پہننا بہت مشکل ہے۔ قارئین اپنا لکی سٹون بصورت انگوٹھی / لاکٹ بنوا کر پہنیں۔ جیسپر سبزی مائل نگینہ ہے۔ خوشی کی ترقی کے لئے بہت موثر ہے۔

وہ قوسی افراد جو ذاتی مکان، گھر، پلاٹ وغیرہ کے حصول کی خواہش رکھتے ہیں ان کیلئے سال 2018 میں خوش خبری ہے کہ پہلی/ دوسری سہ ماہی میں یہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ ذاتی گھر کے حصول کیلئے 'یا مالک' کا ورد بکثرت کریں اور 'لوح سائباں' بنوا کر پاس رکھیں۔ لوح سائباں (سورہ لحد) کی آیت مبارکہ کے مطابق تیار کی جاتی ہے۔

قوسی طالب علموں کیلئے سال 2018 ملے جلے اثرات لئے ہوئے آرہا ہے۔ مارچ اپریل مئی میں تعلیمی معاملات میں کچھ رکاوٹوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ تعلیمی رزلٹ میں کمی آسکتی ہے۔ اچھے گریڈ نمبروں کے متلاشی قوسی سٹوڈنٹس کو چاہیے کہ کسی نماز کے بعد 'رب زدنی علما' 100 بار اور یا علیم کا 150 بار ورد کریں۔ اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں اور لوح تعلیمی (عطارد) بنوا کر پاس رکھیں۔

سیارہ عطارد علم و ہنر فہم و فراست ذہنی و دماغی قوت سے متعلقہ سیارہ ہے۔ زائچے میں سیارہ عطارد، کمزور ہو تو امتحانی ناکامی۔ نمبروں میں کمی ذہنی و دماغی انتشار پیدا ہوتا ہے۔ طالب علم غیر تعلیمی کاموں میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔ بعض اوقات نشہ۔ بری صحبت کا شکار ہو جاتے ہیں۔

ان حالات میں ذہنی و دماغی قوت کی بہتری اور مثبت سوچ کے حصول کیلئے 'لوح عطارد تعلیمی' بنوا کر پاس رکھیں۔

قوسی طالب علموں کیلئے اگست ستمبر اکتوبر کا دورانیہ بہت موافق ہے۔ اس دوران ناکام طالب علموں کو کامیابی مل سکتی ہے۔ خاص طور پر C.A اور پروفیشنل ایجوکیشن سے متعلقہ سٹوڈنٹس کیلئے کامیابی کی نوید ہے۔

قوسی افراد جو بیرون ملک بسلسلہ ملازمت / کاروبار روزگار رہائش تعلیم قسمت آزمائی کرنے کے متمنی ہیں۔ ان کیلئے یہ سال 2018 بہتر نتائج دے رہا ہے۔ آپ کا

زائچہ سفر میں سفری سیارے عطارد قمر اچھی حالت میں آرہا ہے۔ خاص طور پر 2018 کے جون جولائی اگست ستمبر کے ماہ بہت موافق ہے۔ اس دوران امیگریشن، حصول ویزا کی کوششوں کے مثبت نتائج ملنے کی نوید ہے۔ جو قوسی خواتین وحضرات بیرون ملک ویزا امیگریشن اپلائی کرنے کے خواہاں ہے۔ ان کیلئے مارچ اپریل اور ستمبر کا وقت بہت موافق ہے۔ اگر آپ اپنی زندگی بدلنے کیلئے سفر کے خواہاں ہیں تو آیت سفر

"وارض اللہ واسعہ"

اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔

100 بار کسی نماز کے بعد پڑھنا معمول بنائیں۔ اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں اور "لوح سفر وسیلہ ظفر" بنوا کر سفری کاغذات کی فوٹو کاپیوں یا پاسپورٹ وغیرہ کے ہمراہ رکھیں انشا اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

قوسی افرد کو اس سال 2018 میں اپنی صحت پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ورزش کی کمی اور خوراک کی بے اعتدالی کی وجہ سے جسمانی کھچاؤ۔ بلڈ پریشر کے مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔ خاص طور پر دوسری سہ ماہی اپریل مئی کے ماہ خاص طور پر احتیاط طلب ہیں۔ اس دوران بازاری کھانوں مصالحہ دار چیزوں سے پرہیز کریں۔ فوڈ پوائزننگ ہونے کا امکان ہوسکتا ہے۔

جسمانی وذہنی صحت وشفا کیلئے واک کرنا معمول بنائیں۔ حصول شفا کیلئے "یاشافی یاسلام" 100 بار کسی نماز کے بعد اول وآخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں۔

حصول شفا کیلئے بطور روحانی تدارک 'لوح شفائے کاملہ' بنوا کر پاس رکھیں۔ قوسی افراد عمومی خیر وبرکت کیلئے روزانہ قرآن پاک کی تلاوت بمعہ ترجمہ (کم از کم ایک رکوع) معمول بنائیں۔ اور قرآن کے مفہوم کو سمجھیں۔ سورہ محمد کی تلاوت بمعہ ترجمہ (کم از کم ایک رکوع) کرنا معمول بنائیں۔

آپ کے برج سے متعلقہ اسماء الحسنیٰ

" یاکبیر یامتعال " بس ان اسماء الحسنیٰ کو روزانہ بکثرت یا 1100 بار یا 313 بار پڑھنا معمول بنائیں۔ اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں۔




# برج جدی

## ‹سیارہ جدی Saturn›

### 22دسمبر تا 20 جنوری

### نحوستوں کے خاتمے کا سال

بفضل تعالیٰ سال نو 2018 جدی افراد کے لئے نحوستوں کے خاتمے کا سال بن کر آرہا ہے۔

جدی افراد پچھلے چند سالوں سے نحوست زحل ( گردش زحل ) کی وجہ سے گونا گوں گھریلو۔ کاروباری۔ ذاتی مسائل پریشانیوں ۔ بندشوں کا شکار ہیں ۔ ان کیلئے خوش خبری ہے۔ کہ اس سال طلوع ہونے والے سورج آپ کے زائچے میں نیک شعاعیں ڈال رہا ہے۔ جس کے باعث نحوستوں کے سائے چھٹ جانے والے ہیں۔ (انشاءاللہ)

جدی افراد کا ذاتی سیارہ زحل ہے۔ زحل سازگار اثرات دے رہا ہے۔ خصوصاً زمین۔ جائیداد۔ کے امور میں بہت فائد دیتا ہے۔ زحل کے حوالے سے ساڑھ ستی بہت مشہور ہے۔ یہ وہ دور گردش ہے۔ جب سیارہ زحل 7 1/2 سال تک نحوست خارج کرتا رہتا ہے۔

چونکہ برج جدی والوں کا حاکم سیارہ زحل ہے اس لحاظ سے نحوست زحل کے اثرات ان پر آجائیں تو یہ اثرات نسبتاً تیز ہوتے ہیں۔ اس لئے جدی افراد کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ گردش زحل کے آغاز میں ہی اس کا تدراک کرلیں تاکہ اس کے مضر اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

اس سال 2018 کی دوسری سہ ماہی سے جدی افراد پر چھائے نحوستوں کے بادل چھٹ رہے ہیں۔ خاص طور پر 15 اپریل سے 15 اگست کے دوران سازگار حالات حاصل ہو رہے ہیں اس دوران جدی کاروباری افراد کسی نئے کاروباری ڈیل یا شراکت داری کا آغاز کرسکتے ہیں۔ اس دوران اچانک سرمایہ حاصل ہو سکتا ہے۔

جس کے ذریعے وسعت کاروبار کا خواب پورا کرنے کا موقع ملے گا۔ سیارہ زحل کونحس اعظم سیارہ کہا جاتا ہے۔ جبکہ سیارہ مشتری کو سعد اعظم سیارہ کہا جاتا ہے۔

نحوست زحل کے تدارک کیلئے جدی افراد وخواتین کو چاہیے کہ "لوح مشتری" بنوا کر پاس رکھیں۔ کشادگی رزق کیلئے اپنے سٹار سے متعلقہ ورد " یا فتاح یا رزاق " روزانہ کسی نماز کے بعد 1100 بار یا 313 بار بکثرت پڑھنا معمول بنائیں اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں۔

وہ جدی افراد جنہوں نے حصول انعام کیلئے پرائز بانڈ لے کر رکھے ہوئے ہیں۔ لیکن بڑا بانڈ تو دور کی بات کبھی چھوٹا انعام بھی نہیں نکلا ان کیلئے خوشی کی بات ہے کہ اس سال مئی۔ جون۔ جولائی کے ماہ اس حوالے سے خاص اہم ہے۔ اس دوران خوش قسمتی ان کا ساتھ دے سکتی ہے۔ اس دوران میں حصول انعام کے امکانات روشن ہیں۔

حصول انعام کے لئے اللہ تعالی کا نام " یا منعم " کا ورد کسی نماز کے بعد 1100 بار یا 313 بار بکثرت معمول بنائیں۔ اول و آخر 3-3 بار درود شریف پڑھیں۔

حصول انعام کے لئے صرف پرائز بانڈ خرید کر رکھ لینا کافی نہیں بلکہ حصول انعام کے لئے روحانی کاوش کرنا بھی بہت ضروری ہے۔ بطور روحانی تدارک 'لوح انعامی بانڈ' بنوا کر پاس رکھیں۔

جدی لڑکے لڑکیاں جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں۔ لیکن باوجود کوشش کے ان کے رشتے شادی میں رکاوٹ آرہی ہے۔ اچھی شکل وصورت اعلی تعلیم اور اچھے سماجی مقام کے باوجود شادی بیاہ میں رکاوٹ بندش آرہی ہوتو اس وجہ زائچے میں پائے جانے والا منگل یوگ ہوتا ہے۔

زائچے میں سیارہ مریخ ساتویں یا تیسرے یا پہلے یا کسی اہم گھر میں نحس حالت میں آرہا ہوتو مریخی نحس اثرات کی وجہ سے شادی میں تاخیر ہونے لگتی ہے۔ یہ تاخیر 27 سے 32 سال تک جا سکتی ہے۔

جدی لڑکے لڑکیوں کے لئے اس سال 2018 میں اگست سے اکتوبر کا دورانیہ اس لحاظ سے بہت مفید ہے۔ کہ اس دوران آپ کی شادی کے سیارے اچھی

حالت میں آرہے ہیں۔ گردش ونحوست کے اثرات ختم ہورہے ہیں۔ اس دوران جدی لڑکےلڑکیوں کی شادی ہونے کا امکان ہے

جدی لڑکے / لڑکیاں شادی میں آسانی یا شادی میں رکاوٹ تاخیر کے خاتمے کے لئے "یامعطی" کا ورد کسی نماز کے بعد 1100 بار یا 313 بار اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں پڑھنا معمول بنائیں۔ منگل یوگ کے اثرات زیادہ سخت ہوتو بطور روحانی تدارک "لوح شادی" بنواکر پاس رکھیں۔

طالب علم جدی افراد کے لئے سال 2018 کامیابیوں کا سال ہے۔ ناکام طالب علموں کے لئے خوش خبری ہے کہ اس سال اگست سے نومبر کے دوارن تعلیمی سیارے اچھی حالت میں کام کررہے ہیں۔ سیارہ عطاردزائچے میں بہتر ہوتو ایسا فداعلی تعلیم حاصل کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے۔ جب کے سیارہ عطاردنحس حالت میں ہوتو تعلیمی ناکامیوں کا سامنا کرن پڑتا ہے۔

جدی طالب علموں کو چاہیئے کہ حصول کامیابی کے لئے "رب زدنی علما یا علیم" کا ورد 100 بار کسی نماز کے بعد کرنا معمول بنا ئیں۔ اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں ۔ سیارہ عطارد اور سیارہ زحل نحس نظرات بنارہے ہوتو اس کی وجہ سے طالب علم کی ذہنی دماغی بندش ہو جاتی ہے۔ اور بتدریج تعلیمی ناکامی ہونےلگتی ہے۔

جدی سٹوڈنٹس تعلیمی ناکامی کوکامیابی میں بدلنے کیلئے "لوح عطاردوتعلیمی" بنواکر پاس رکھیں۔

جدی افراد کا حاکم سیارہ زحل ہے۔ عام طور پر سیارے کے مطابق نگینے کا انتخاب کیا جاتا ہے۔ لیکن جدی افراد کے لئے جب نگینے کا انتخاب کرنا ہو تو سیارہ زحل کے نگینے کی بجائے مشتری نگینے کا انتخاب کیا جاتا ہے۔

جدی افراد کیلئے گارنٹ کے نگینے کے علاوہ جیسپر بہت موافق نگینہ ہے۔ جیسپر نحوست زحل کی کاٹ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اس لئے جدی افراد کو بہت راس آتا ہے۔

صحت کے لحاظ سے سال 2018 جدی افراد کے لئے ملا جلا سال ہے۔ بد پرہیزی بے جا ذہنی دماغی دباؤ کی وجہ صحت میں خرابی پیدا کرسکتی ہے۔ خاص طور پر جون جولائی اور اگست ستمبر کے دوران صحت کا خاص خیال رکھیں۔ بلڈ پریشر بڑھ سکتا ہے۔

بہتر ہے کہ نمک مرچ کا ستعمال بہت کم کریں۔ دودھ دہی کا استعمال زیادہ کریں۔ گوشت کی نسبت سبزیاں۔ پھل جدی افراد کے لئے بہتر غذا ہے۔

شادی شدہ جدی خواتین وحضرات کیلئے نیا سال ازدواجی گھریلو مسائل پریشانیوں کے حل لئے ہوئے آرہا ہے۔ جدی افراد کمزور سیارگان کی وجہ سے پچھلے ۲ سالوں سے گھریلو ازدواجی پریشانیوں مشکلات کا سامنا کررہے ہیں اس سب جدی افراد کے لئے خوش خبری ہے کہ اس سال آپ کو گھریلو سکون نصیب ہونے والا ہے۔

سال کی ابتدائی سہ ماہی فروری۔ مارچ۔ اپریل سے خوشگوار اثرات شروع ہو جائیں گے۔ شریک حیات کی محبت وتعاون ملے گا۔ بلا وجہ کے گھریلو جھگڑوں اور گھریلو مسائل کا حل سامنے آجائے گا۔ سسرالی رشتہ داروں سے بھی تعلقات بہتر ہو جائیں گے۔

سازشی عناصر اور شر پسندوں کے شر سے بچاؤ کے لئے اور ازدواجی سکون کیلئے جدی افراد "یا جامع یا ودود یا رحیم" اور کسی نماز کے بعد 100 بار یا 313 بار پڑھنا معمول بنائیں اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں۔ زائچے کے ساتویں گھر اور آٹھویں گھر میں بعض سیارگان نحس حالت میں ہو تو گھریلو ناچاقی پیدا ہوتی ہے۔

گھریلو ناچاقی کے خاتمے کے لئے "لوح بندھن شادی" بطور روحانی حل بنوا کر پاس رکھیں۔

سیر وسیاحت اور سفر سے دلچسپی رکھنے والے جدی افراد کے لئے سال 2018 بہتر امکانات لئے طلوع ہو رہا ہے۔ 15 جولائی سے 15 اکتوبر کے دوران ریفوژل کیسز میں کامیابی ہوسکتی ہے۔ حصول ویزا امیگریشن کے لئے کوشش کامیاب ہو سکتی ہے۔ جدا فراد سفر میں آسانی کامیابی کے لئے۔ آیت سفر

" وارض اللہ واسعہ "

اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔

کسی نماز کے بعد ایک تسبیح 100 بار اول آخر اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

جدی افراد سے متعلقہ سیارہ زحل ہے۔ سیارہ زحل زمین جائیداد کے امور میں بہت راس آتا ہے۔ پراپرٹی ڈیلر۔ بلڈرز یا زمین جائیداد کے سرمایہ کار جدی افراد کے لئے

خوشخبری ہے کہ اس سال 15 اپریل سے 15 جولائی کے دوران سازگار حالات رہیں گے اس دوران جائیداد کی خرید وفروخت میں نفع نصیب ہوسکتا ہے۔ وہ جدی خواتین و حضرات جو ذاتی گھر۔ پلاٹ کے حصول کے خواہش مند ہیں۔ ان کے لئے خوش خبری ہے کہ اس سال 15 اپریل سے 15 اگست کے دورانیئے میں ان کی یہ خواہش پوری ہوسکتی ہے۔

حصول جائیداد کی خواہش جدی افراد اللہ تعالیٰ کے نام "یا مالک" کا ورد 313 بار کسی نماز کے بعد کرنا معمول بنائیں۔ اول و آخر اول و آخر ے۔ ے بار درود شریف پڑھیں۔ بطور روحانی تدارک زحل "لوح سائبان" بنوا کر پاس رکھیں۔

جدی خواتین وحضرات زندگی عموی خیر وبرکت و آسانی کے لئے قرآن پاک کی تلاوت بمعہ ترجمہ معمول بنائیں۔ (روزانہ کم از کم ایک رکوع سورہ بقرہ کی تلاوت بمعہ ترجمہ کریں) جدی سے متعلقہ اسماء الحسنی "یا فتاح یارزاق" ہیں یہ اسماء الحسنی روزانہ 313 بار اول وآخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

## لوح ادائیگی قرض

قرض کی ادائیگی کے لیے ایک ایسا روحانی عمل جس کی برکت سے غیبی طور پر قرض کی ادائیگی کا بفضل تعالیٰ بندوبست ہوجاتا ہے۔ ایسے کاروبار ملازمت پیشہ افراد جو قرض کے بوجھ تلے دبے ہوئے ہیں۔ قرض خواہ کا خوف دن بدن بڑھ رہا ہے۔ اس پریشانی کے خاتمے کے لیے لوح ادائیگی قرض بنوا کر پاس رکھیں۔ انشاء اللہ چند دنوں میں ہی قرض کی ادئیگی کے اسباب پیدا ہوجائیں گے۔

## لوح وصولی قرض

اگر کسی نے قرض کی رقم آپ سے لی اور اب دینے سے انکاری ہے تو یہ لوح مبارکہ ایسا روحانی عمل ہے جس کے ذریعے اس فرد کے ذہن ودل پر ایسے اثرات مرتب ہوتے ہیں کہ وہ از خود قرض ادا کرنے کے لیے آمادہ ہوجاتا ہے۔ یہ لوح وصولی قرض وصولی قرض کے لیے ایک بہترین روحانی عمل ہے۔

## لوح رد نشہ و بد عادات

ہر قسم کے نشہ سگرٹ، چرس، افیون، ہیروئن، شراب نوشی، بد عادات بد کرداری کے خاتمے کیلئے انتہائی موثر عمل سے استفادہ حاصل کریں۔

ہدیہ لوح دھات پر 5000 روپے
ہدیہ لوح کارڈ پر 2500 روپے

# برج دلو

## ‹سیارہ یورانس Uranus›

### 21 جنوری تا 19 فروری

### نحوستوں کے خاتمے کا سال




بفضل تعالیٰ سال نو 2018 دلوی افراد کے لئے بہت سی برکات لئے ہوئے طلوع ہو رہا ہے۔

دلوی افراد کو نحوست سیارگان کی وجہ سے پچھلے 2½ سالوں سے مختلف قسم کی نحوستوں گردشوں کا سامنا ہے۔ خوشی کی خبر یہ ہے کہ سال 2018 کے (وقت نوروز) 20 مارچ سے 20 جون تک کے دورانیے میں بہت سے نحس سیارگان اپنی چال سیدھی کرتے ہوئے مفید اثرات دے رہے ہیں۔

کاروبار سے منسلک دلوی افراد جن کو ان گردشی سیارگان کی وجہ سے گونا گوں نقصانات کا سامنا تھا ان کو بفضل تعالیٰ اس دوران نفع حاصل ہونے کا امکان ہے۔ کاروبار کو بڑھانے کے لئے سرمایہ کے حصول کی خواہش بھی پوری ہو سکتی ہے۔ کئی نئے شراکت دار مل سکتے ہیں۔ کئی پرانے ناراض دوست دوستی کا ہاتھ بڑھائیں گے کاروباری مارکیٹ میں اعتماد بڑھے گا۔ خاص طور پر اپریل سے جون کے دوران کاروباری حالات سازگار رہیں گے

کشادگی رزق کیلئے دلوی افراد "یا نافع یا رزاق" کا ورد کرنا معمول بنائیں۔ کسی نماز کے بعد 313 بار اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھیں۔

برج دلو کا حاکم سیارہ یورانس ہے اور سیارہ زحل ہے۔ نحوست زحل کی وجہ سے کاروباری نقصان کا شکار دلوی افراد بطور روحانی امداد '<u>لوح مشتری</u>' بنوا کر پاس رکھیں

شادی کی عمر کو پہنچنے والے دلوی لڑکے لڑکیاں جن کی شادی میں بلاوجہ تاخیر ہوتی جا رہی ہے۔ کوئی رشتہ ٹھہرتا نہیں۔ یا شادی کی بات نہیں بنتی۔

ان کو اس سال مئی سے ستمبر کے دوران شادی رشتے کی خوش خبری ملتی

ہے۔ اس دوران شادی کے سیارے اچھی حالت میں ہوں گے۔ سیارہ مریخ شادی کے معاملات میں نحوست پیدا کرتا ہے۔

سیارہ مریخ نحس اثرات دے رہا ہو تو شادی میں تاخیر ہوتی ہے۔ منگل یوگ والوں کی شادی 32 سال تک لیٹ ہو سکتی ہے۔ منگلیشی اثرات کے خاتمے کے لئے بطور روحانی تدارک 'لوح شادی' بنوا کر پاس رکھیں۔

دلوی لڑکے لڑکیاں شادی میں آسانی کے لئے "یا لطیف یا رحیم" کا ورد کسی نماز کے بعد 313 بار اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

شادی شدہ دلوی افراد و خواتین کیلئے نیا سال ملے جلے اثرات دے رہا ہے۔ اس سال ازدواجی گھریلو الجھنیں بھی پیدا ہو سکتی ہیں۔ اور خوشگوار ازدواجی تعلقات بھی نصیب ہوں گے۔

سال کے شروع میں 15 فروری سے 15 مئی کے دوران محبت اور شادی سے متعلقہ سیاروں کی نحوست کے باعث دلوی افراد کو شریک حیات سے لڑائی جھگڑے تا چاقی عدم اعتمادی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ گھریلو جھگڑوں کی وجہ سے معاملات شدت اختیار کر سکتے ہیں۔ بہتر ہے اس دوران بلا وجہ کشیدگی پیدا کرنے سے گریز کریں۔ صلح و امن سے حالات کو بہتر کرنے کی کاوش کریں۔ اگست سے دسمبر کے دوران گھریلو حالات میں بہتری کا امکان ہے۔ شریک حیات اور اولاد سے تعلقات اچھے ہو سکتے ہیں۔

گھریلو ازدواجی سکون کے لئے دلوی افراد و خواتین "یا جامع یا ودودُ یا رحیم" کا ورد کسی نماز کے بعد اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

ازدواجی گھریلو سکھ کیلئے 'لوح بندھن (حب وتسخیر)' بنوا کر پاس رکھیں۔

دلوی افراد جو پرائز بانڈ خرید کر پاس رکھتے ہیں۔ تاکہ حصول انعام کا چانس نصیب ہو ان کیلئے خوشخبری ہے کہ اس سال آپ کے سیارگان کے مثبت اثرات آپ کے لئے خوش قسمتی کا باعث بن سکتے ہیں۔

خاص طور پر 15 اپریل سے 15 جون کے دوران حصول انعام میں کامیابی ہو سکتی ہے۔ حصول انعام میں کامیابی کے لئے دلوی افراد 'یا واسع یا رزاق' کا ورد 313 بار اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں

بطور روحانی امداد 'لوح انعامی بانڈ' بنوا کر پاس رکھیں۔

وہ دلوی افراد و خواتین جو روزگار رہائش یا تعلیم کے لئے بیرون ملک جانے کے خواہش مند ہیں ان کو اس سال 15 اگست سے 15 دسمبر کے دوران کامیابی مل سکتی ہے۔ وہ دلوی افراد جن کو حصول ویزا، امیگریشن میں بار بار ناکامی ریفیوژل کا سامنا ہے۔

ان کو چاہئے کے بطور روحانی امداد 'لوح سفر' بنوا کر سفری کاغذات / پاسپورٹ کی فوٹو کاپی کے ہمراہ رکھیں۔

سفر میں کامیابی کے لئے

'وارض اللہ واسعہ'

اور اللہ کی زمین وسیع ہے۔

ایک تسبیح 100 بار پڑھنا معمول بنائیں اول و آخر 7 - 7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔ کسی نماز کے بعد۔

دلوی افراد اپنے برج سے متعلقہ نگینہ نیلم پہن سکتے ہیں۔ نیلم کے کچھ سائیڈ ایفیکٹس ہوتے ہیں۔ جبکہ گارنٹ کے اس طراح سائیڈ افیکٹس نہیں۔ اسکے علاوہ دلوی افراد و خواتین سیارہ عقیق بھی بطور موافق نگینہ پہن سکتے ہیں۔

صحت کے لحاظ سے نیا سال 2018

دلوی افراد کے لئے درمیانے درجے کا ہے۔ سال کی ابتداء فروری سے اپریل کے دوران قوت مدافعت میں کمی کے باعث جسمانی کمزوری ہو سکتی ہے۔ بلڈ پریشر میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ ذہنی دماغی اعصابی امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ بہتر ہے کہ اس دوران خود کو تعمیری کاموں میں مصروف رکھیں۔ بلا وجہ کی ٹینشن یا ذہنی دباؤ نقصان دہ ہو سکتا ہے۔

صحت و شفا کے لئے دلوی افراد 'یا سلام یا شافی' کا ورد کسی نماز کے بعد 100 بار اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔ جولائی سے ستمبر کا دورانیہ صحت کے لحاظ سے بہتر ہے۔ اس دوران مختلف امراض میں شفا نصیب ہو سکتی ہے۔

بیماریوں سے بچاؤ اور حصول شفا کے لئے 'سورۃ لقمان' روزانہ ایک بار بمعہ ترجمہ پڑھنا معمول بنائیں (یا کم از کم ایک رکوع)

وہ دلوی سٹوڈنٹس جن کو پچھلے سال کمزوری سیارگان کے باعث تعلیمی کمزوری و ناکامی کا سامنا رہا ہے۔ ان کیلئے خوشخبری

ہے کہ اس سال 2018 میں تعلیمی ناکامی کامیابی میں بدل رہی ہے۔ خاص طور پر 15 جولائی سے 15 اکتوبر کے دوران تعلیم سے متعلقہ سیارگان کے مثبت اثرات کی وجہ سے امتحانات میں اچھے نمبروں اور تعلیمی کامیابی کا حصول ممکن ہو رہا ہے۔

دلوی سٹوڈنٹس امتحانی کامیابی کے لئے 'رب زدنی علما' اور یا علیم یا ناصر ورد 100-100 بار کریں اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

وہ دلوی طالب علم جو باوجود کوشش کے تعلیمی معاملات میں ناکام ہو رہے ہوں۔ بطور روحانی امداد 'لوح تعلیمی عطارد' بنوا کر پاس رکھیں۔

دلوی افراد عمومی خیر و برکت کے حصول کے لئے قرآن پاک کی تلاوت بمعہ ترجمہ کرنا معمول بنائیں۔ (کم از کم ایک رکوع) حصول ترقی خیر و برکت فتح و نصرت کے لئے اسماء الحسنی 'یا فتاح یا رزاق' کا ورد 313 بار اول و آخر 7-7 بار درود شریف پڑھنا معمول بنائیں۔

